آپ ہماری کوٹھی میں مقام فرمائیں گے۔ اس وجہ سے ساتھ جانے والوں میں پندرہ آدمی کم ہوئے۔ میں کن میں تھا۔
نوکر نہ جا کر میں بھی رہ گیا۔ اور جانے والے کلکتہ سدھارے۔ ۲۳ر فروری کو واپسی ہوئی۔ میرے لئے کوئی حکم نافذ نہیں ہوا۔
جس روز سے یہاں پہنچا البتہ خوان نعمت تو ضرور پہنچا۔ باقی ادھر میں لٹکا رہا۔ وہاں سے واپسی کے بعد احکام
جاری ہوئے۔ اس میں بھی درمیانی لوگوں نے کچھ سے کچھ احکام جاری کئے۔ اس کی ترمیم کی بابت کوشش ہوتی رہی
آخر کار یہاں تک نوبت پہنچی۔ کہ آپ کا خطرہ ہے کہ آپ کے استاد پہنچ گئے۔ یہ ضرور کہ میں دربار عالی میں برابر آتا
جاتا رہا۔ اور غزل خوانی بھی وقتاً فوقتاً ہوتی رہی۔ مگر رنگ ڈھنگ دیکھتے دیکھتے آخر کار قریب ڈیڑھ ماہ کے وقت
گزر گیا۔ تو اب ایسی باتوں کی اطلاع آپ کو کیا دیتا۔ ہاں اب بعد واپسی کلکتہ محرم شریف تشریف لائے اس اثنا میں
وغیرہ وغیرہ جملہ کارخانجات کی پندرہ روز کی تعطیل رہی۔ جس میں سوائے مجالس عزا کے کوئی کام نہ ہوا۔ اور اپنے
معاملات کی اصلاح کے لئے ذرا سا موقع بھی نہ ملا۔ اس میں شک نہیں کہ رئیس نہایت قدردان سخی امیر ابن امیر ہیں
اُن کی قدر افزائی کے شکریہ کو منہ میں زبان نہیں۔ آخر کار یہ طے ہوا۔ کہ ساٹھ روپیہ ماہوار تنخواہ اور وکالت کا ٹھیکہ
اب آپ فرما سکتے ہیں کہ کیا اصلاح معاملات میں کرنی پڑی۔ اور ستموں میں سے ایک کہتا ہوں کہ ایک افسر نے بروقت
اجراء حکم وکالت لکھ دیا کہ مشروط بامتحان وکیل مقرر کئے جائیں۔ یہ مجھے منظور نہ تھا۔ آخر بعد محرم جب عرض کیا۔ تب
مستثنیٰ ہونے کا فوراً دوبارہ حکم جاری ہوا۔ غرضیکہ اب کوئی خلش باقی نہیں رہی۔ جس روز آپ کے استاد تشریف لائے
تھے۔ میں نے فوراً ہوم صاحب بہادر سے ملا دیا۔ انہوں نے باخلاق یہ حکم دے دیا ہے کہ جس وقت آپ کا مزاج
چاہے میرے پاس آیا کیجئے۔ میں اس کے بعد دو روز کی اجازت لے کر سکندر آباد گیا۔ اور گھر کے لوگوں کو کل رات
میں لے کر آگیا۔ ایک مکان بازار نصر اللہ خاں میں لے لیا ہے اس میں کل اٹھ کر جاؤں گا۔ مکان اچھا ہے۔ گھر کے
لوگ، بہادر، قاضی علاؤ الدین کے مکان میں فروکش ہیں۔ وکالت کا کام مارچ کے شروع مہینے سے شروع کروں گا۔ لوگ
کہتے ہیں کہ بہت اچھی چلے گی۔ اچھی چلی تو خیر دیکھی جائے گی۔ مگر فی الحال اس مقام کی ٹھہرا دی ہے۔ میرے بعد آغا مظفر
لکھنوی ۸۰ ماہوار پر۔ عاشق حسین بزم ۳۰ ماہوار پر ملازم رکھے گئے ہیں۔ مضطر صاحب یکم جنوری کے مشاعرے
کے بعد سرکار سے وعدہ کر گئے تھے کہ میں ہفتہ عشرہ میں حاضر ہوں گا۔ مگر گوالیار سے جا کر یہ لکھا کہ مہاراج گوالیار
مجھے ڈھائی سو روپیہ تنخواہ دیتے ہیں۔ اس لئے میں دو سو روپیہ پر رام پور نہیں آ سکتا۔ ۱۵ر جنوری کو جب
میں یہاں پہنچا تھا تو مجھ سے سرکار نے فرمایا تھا کہ دیکھو مضطر وعدہ کر گئے تھے مگر وہاں سے انکار لکھ دیا۔ چند روز
بعد اپنے لڑکے کو معافی قصور کے لئے رام پور بھیجا۔ آخر کار پھر وہ دو سو روپیہ پر یہاں آنے کو راضی ہو گئے۔ خدائے
کریم کا شکر ہے کہ میں جلد آگیا اور سرکار کے دل کی سی بات ہو گئی۔ غرضیکہ مضطر صاحب اتوار تک یہاں آ جائیں گے
دیکھنے کی بات یہ ہے کہ بعد تشریف آوری مضطر صاحب کیا رنگ رہتا ہے۔ لیکن یہ دم خم تو جناب نواب مصطفیٰ
علی خاں صاحب بہادر کا ہے۔ ورنہ مضطر ایسے بیجا طریقہ سے انکار کرنے پر پھر یہاں نہ آ سکتے۔ اب دیکھئے
نے کس قدر مفصل حالات سے اطلاع دی ہے۔ میں غزل اپنی بھیجتا ہوں۔ اس کو آپ چھاپ دیجئے۔ باقی آئندہ

جو نکال دیئے گئے انہوں نے نہایت بدنام کیا۔ آپ کو ایک روز مجھ سے دربار میں پوچھتے تھے۔ بایں الفاظ کہ وہ ان شعر
مرزا داغ کے شاگردوں میں سے تھے۔ جنہوں نے طرح میں چند شعر قصیدے کے بھی ہمارے سامنے پڑھے تھے۔ میں
نے سب حال آپ کا بیان کر دیا۔ اس کے بعد مجیم کی بابت تذکرہ اچھے الفاظ میں نہیں فرمایا۔ یہاں تک کہ اس کی اپلی
دنتوی و وضع قطع پر امد داد پر بہت ہنستے رہے۔ اس روز مشاعرہ سرکاری کا تذکرہ آگیا تھا۔ یاد کی کیفیت یہ ہے
کہ جس کو ایک مرتبہ دیکھ لیا پھر ہمیشہ یاد رکھا۔ قابلیت اردو۔ فارسی۔ عربی۔ انگریزی نہایت عمدہ ہے۔ سمجھ اعلیٰ
درجہ کی ان سب پر سخاوت بہت بڑھی ہوئی ہے۔ میں نے بازار نصر اللہ خاں میں ایک مکان لیا ہے۔ اب آپ
اسی پتہ سے خط بھیجیں۔ ہوم صاحب بہادر آج کل مصنف صاحب کی خاطر و مدارات میں لگے ہوئے ہیں۔ وہ مع
بال بچوں کے آئے ہیں۔ ۲۵ ماہوار کا ایک مکان کرایہ پر لیا ہے ہوم صاحب بہادر سے ایک آدھ مرتبہ آپ
کا تذکرہ آیا۔ جشن خطابی کی ابھی کچھ خبر نہیں۔ جشن سالگرہ ۲۱ اگست کو ہوگا۔ حضور پر نور نے ایک روز مجھ سے
فرمایا تھا کہ ایک مشاعرہ گرمیوں میں اور ہونا چاہیئے۔ مگر ہوم صاحب بہادر اس کو ٹال گئے۔ پھر سرکار نے بھی دوبارہ
کچھ نہ فرمایا۔ مگر میں نے یہ ضرور رائے دی تھی کہ ہونا چاہیئے۔ اب کے سال جو مشاعرہ ہوگا اس کے لئے [illegible]
معدیہ کی منظوری ہے۔ جو مدح اخبار بھی ہو چکی ہے۔ ذوالفقار علی خاں صاحب یہاں سپرنٹنڈنٹ آبکاری کے
مقرر ہوئے ہیں۔ گورنمنٹ سے ان کی سروس مستقل کرالی ہے۔ وہ بھی کبھی کبھی دربار میں جاتے ہیں۔ مجھ کو مکان
معمولی اچھا مل گیا ہے رات کو ۸ بجے دربار میں جاتا ہوں۔ ایک بجے دو بجے واپس آتا ہوں۔ دن کو ذرا بھی
واسطہ نہیں۔ کبھی کبھی تھیٹر بھی چلا جاتا ہوں۔ جس روز سرکار تشریف لے جاتے ہیں اس روز ضرور جانا ہوتا ہے آج
کل یہاں کے لوگ طرح ذیل میں غزل لکھ رہے ہیں۔ میں بھی غزل لکھ رہا ہوں۔ چند اشعار میں نے بھی لکھے ہیں۔ ان
بھیجتا ہوں بنظر اصلاح ملاحظہ فرمایئے۔

غزل

غم میکدے میں آ کر واعظ نے پھوڑ ڈالے　　بادہ کشوں کے گویا دل اس نے توڑ ڈالے
بہتان میرے خوں کا کوئی نہ چھوڑ ڈالے　　دامن کو اپنے دھو کر قاتل نچوڑ ڈالے
جڑتا نہیں کبھی دل جب کوئی توڑ ڈالے　　ممکن نہیں کسی سے شیشے میں جوڑ ڈالے
کوئی کرے کہاں تک وحشت کی پردہ پوشی　　کب تک کوئی ہمارے دامن میں جوڑ ڈالے
ایسے کی منہ کی توبہ توبہ ہے کوئی توبہ　　سو بار رات دن میں جو شخص توڑ ڈالے
تھے دوست وہ تو ان کو دشمن بنا کے چھوڑا　　دشمن نے دوست ہی کر دہ جوڑ توڑ ڈالے
میں اور ان کا شکوہ وہ بھی صدد کے آگے　　یوں جوڑنے کو کوئی بہتان جوڑ ڈالے
کیا اوس پڑ گئی ہے اب گھر یہ اس کا کیوں ہو　　بال اس نے جب نہا کر اپنے نچوڑ ڈالے
خواب عدم سے کوئی اٹھتے ہیں سونے والے　　سو بار شور محشر ان کو جھنجھوڑ ڈالے
قید قفس میں بلبل کہتی ہے آہ کر کے　　اس سے تو کوئی میری گردن مروڑ ڈالے

مدت ہوئی رسا نے کرلی ہے مے سے توبہ جام و سبو تھے جتنے سب توڑ پھوڑ ڈالے

ذوالفقار علی خانصاحب آج کچہری میں ملے تھے آپ کو سلام کہا ہے اور کوئی تازہ بات نہیں ہے۔ اور جو کچھ ہوگا آیندہ لکھوں گا۔ دبیر صاحب کو تسلیم۔ ممنون ہوا وہ شعر میری غزل سے خارج کر دیجئے اور آئندہ بھی اسی طرح ٹوکتے رہئے۔

۴ مارچ

راقم رسا

(۱۲)

بنام احسن مارہروی

مکرم۔

آج دونوں خط آپ کے پہنچے۔ یہاں پر لوگ غزلیں کہہ رہے ہیں۔ مگر آج آپ کا خط آنے سے مشاعرہ بیٹھا ہوا۔ یہ کوئی بناوٹ کی بات نہیں صرف آپ کا کلام سننے کے یہاں کے لوگ مشتاق ہیں۔ سید امیر حسن اور طیش کی بابت علیٰ ہذا القیاس لوگ بیحد اشتیاق رکھتے ہیں۔ اس مشاعرہ میں تحصیلدار صاحب بھی شامل ہوں گے۔ مولوی محمد اسمٰعیل صاحب کو کسی طرح بلوائیے جب مزہ ہے۔ کیونکہ تحصیلدار صاحب یہاں کے چھپرا مئو کے رہنے والے ہیں۔ ان کے تشریف لانے سے تحصیلدار صاحب خود منتظم مشاعرہ ہوں گے۔ میر اوصاف علی صاحب یہاں بڑے سر برآوردہ اور لائق آدمی ہیں اگر آپ سب آئے تو واللہ یہ مشاعرہ بھی قابل دید ہوگا۔ اب میں نے خطوط، رمئی کے جاری کر دئے کوئی شرط، رمئی تک نہ سنوں گا۔ جہاں جاؤ وہاں بعد، رمئی کے جانا خدا کے لئے۔ اس بہانہ سے آپ سے ملاقات بھی ہو جائے گی۔ پھر حیدر آباد جانے آپ کب آئیں۔ فقط

جلیسر ۲۸ راپریل

حیات بخش

(۱۳)

بنام احسن مارہروی

مکرم۔

والا نامہ صادر ہوا۔ کیا کہوں کیا لکھوں۔ خدا کی قسم کبھی مستعد نہ ہوتا اگر آپ کا اس قدر زور سے تقاضا نہ ہوتا۔ مگر آپ یہ تو سوچا کیجئے کہ اور جیسے والوں میں اور مجھ میں کتنا فرق ہے کہ میں پابا نوکر ہوں۔ اور اس قدر پابند کہ کسی طرح جنبش نہیں کر سکتا۔ ابھی تک اجازت منظور نہیں ہوئی۔ لیکن لوگوں کی خوشامدیں کر رہا ہوں۔ صاحب کلکٹر یہاں موجود ہیں۔ وہ تعطیل میں کچہری کریں گے۔ ان سے ایک دن کے لئے دریافت کروں گا۔ اور بموجب ارشاد چلوں گا۔ غزل کا ایک لفظ اب تک نہیں کہا۔ لیکن آج سے شروع کرتا ہوں۔ ۲۱ ردسمبر کو صبح رامپور پہنچنا چاہئے لہٰذا میں ۲۰ ردسمبر کی شام کی گاڑی سے یہاں سے چلوں گا۔ اب اسی طرح رات کو دونوں صاحب کاسگنج میں مل جاویں۔ جب مجھ سا غیور شخص آپ کو آزردہ نہیں کر سکتا تو دبیر ایسے کب ہیں کہ آپ کو آزردہ کر سکیں۔ بہر حال ان کو ضرور آپ کے ساتھ چلنا چاہیئے۔ میں چاہے نہ جاتا۔ دبیر کو ان کو ضرور جانا چاہیئے۔ صدر خزانچی سے قرض لئے تب تعطیل کا کام چلا ہے۔ کرایہ ایک پیسہ میرے پاس نہیں ہے۔ یہ تاریخ جو میں نے لکھی ہے اس کے خلاف کوئی ٹائم مقرر نہ فرمائیے گا۔ اس کا جواب فوراً دیجئے کہ کاسگنج رات کی گاڑی پر ملیں گے۔ ۲۱ ردسمبر کو اس مشاعرہ میں ضرور پہنچنا چاہئے۔ حیات بخش ۱۴ دسمبر

بنام احسن مارہروی

(۱۴)

مکرم۔

میں بخیریت پہنچا۔ درخواست رخصت دے دی ہے۔ اب آپ وہ قصیدہ فوراً بھیج دیجئے۔ کیونکہ بوجہ [illegible] قدر قلیل وصہ میں نیا قصیدہ طیار نہیں ہو سکتا۔ فصیح الملک کب آپ چھاپیں گے۔ وہ مصرعے جو میں نے آپ کے غزل [illegible] تھے۔ تلاش فرمائیے۔ اور ان کو ضرور چھاپیے۔ قصیدہ کا منتظر ہوں۔ براہ عنایت جلد بھیج دیجئے۔ اور کوئی بات تازہ نہیں ہے۔ مولوی محمد اسمٰعیل صاحب کے گھر میں انتقال ہو گیا افسوس ہے۔ مگر باوجود اس کے انہوں نے غزل کو پوچھا ہے [illegible] نے پڑھی تھی۔ میں نے لکھ دیا کہ دلبر نے پڑھی تھی۔ مشاعرہ میں بھی اور نواب صاحب بہادر کے سامنے۔ آپ بھی [illegible] گا۔ فقط

۶ رجنوری فتح گڑھ　　　　حیات بخش رسا

بنام احسن مارہروی

(۱۵)

مکرم۔　　　　(ضلع بلند شہر۔ محلہ قاضی واڑہ)

والانامہ بیرنگ صادر ہوا۔ معزز کیا۔ قصیدہ پہنچنے سے بڑی مدد مل گئی۔ غزل کہہ رہا ہوں جس کے مطلع [illegible] دسمبر یہ ہیں۔ ملاحظہ فرمائیے۔

| | |
|---|---|
| سب کچھ دیا خدا نے کہ اُس کو دیا مجھے | اب کیا ہے اب تو عید ہے روز جزا مجھے |
| آیا ہوں حشر میں کہ ملے گی جزا مجھے | صدقے میں ان بتوں کے ملا ہے خدا مجھے |
| بہلا رہے ہو وعدۂ محشر پہ کیا مجھے | معلوم ہے نتیجۂ روز جزا مجھے |
| رشکِ مسیح آپ بھی مشہور ہو گئے | اچھا کیا کہ آپ نے اچھا کیا مجھے |

رخصت منظور۔ اللہ کا نام لے کر ۱۱ رجنوری کی رات کو ۲ بجے یہاں سے روانہ ہو کر سکندرآباد جاتا ہوں وہاں سے ۱۳ رکو مالیر کوٹلہ۔ باقی آئندہ حال کہوں گا۔ آپ بے تکلف ان اشعار کو دیکھ کر مطلع فرمائیے [illegible] جاتا ہوں۔ بغیر آپ کے میرے قدم نہیں اٹھتے۔ یا جی ہو جو بغیر آپ کے کہیں رہے۔ اگر دوامی نہیں تو [illegible] ضرور پھیلاؤں گا کہ آپ ہر مہینہ یا ہر پندرہ روز میں آتے رہیں۔ جاتے ہی تو طرح کرکے بعد محرم مشاعرہ کی [illegible] جائے گی۔ جواب اس کا سکندرآباد ۱۰ ردسمبر کی شام کو دیجئے۔ تاکہ ۱۲ ردسمبر کو مل جائے۔ فقط دلبر کو سلام

۸ رجنوری　　　　حیات بخش رسا

بنام احسن مارہروی

(۱۶)

مکرم بندہ تسلیم۔

والانامہ صادر ہوا۔ معزز فرمایا۔ بعد واپسی علیگڈھ جناب ہوم صاحب بہادر نے آپ کے ملنے کی کیفیت سب بیان فرمائی تھی۔ اور میرے مقطع کا حال بھی فرمایا تھا۔ یہ اس کی قدر افزائی ہے کہ وہ اپنے نوکروں کو ایسی توجہ سے دیکھتے ہیں ورنہ میں کمبخت کیا اور میرا کلام کیا۔ ہاں اس سرکار ابد قرار کی روز افزوں قدردانی سے امید ہے

# سیّد احمد دہلوی

(۱)

بنام مدار المہام

عالیجاہا!!!

فدوی آج اس امر کا مژدہ سناتا ہے کہ آپ جیسے مقدس بزرگوں اور قدردانوں کی توجہ باطنی سے یہ نیاز مند دل
شبانہ روز محنت کر کے فرہنگ آصفیہ کی تالیف و تصنیف سے ۲۴ر نومبر ۱۸۹۵ء روز یکشنبہ کو بہمہ وجوہ فارغ ہو گیا
چون ہزار چار سو انچاس لغات و محاورے چار ہزار صفحوں میں لکھے گئے اب صرف دیباچہ - گورنمنٹ نظام کے نام کا
خطبہ - حضور کی قدردانی اور ذرہ پروری کا شکریہ لکھنا باقی ہے - جو اس سبب سے تا جواب گزارش ملتوی ہے حضور
نے بروقت تشریف آوری شملہ فرہنگ مذکور کے سرورق کو ملاحظہ فرما کر حضور نظام کے القاب و خطاب میں کچھ غلطی پا
فرمائی تھی اور ارشاد کیا تھا کہ اس کو ضرور درست کر لینا - چونکہ اب وہ موقع آگیا ہے اس لئے امیدوار ہوں کہ اپنا اور سلطان
حضرت نظام کا پورا پورا القاب و خطاب عنایت فرمائیں -

دوسری عرض یہ ہے کہ اگست ۱۸۹۸ء میں فرہنگ آصفیہ کی نسبت سردست اکتیس سو روپے اور بعد
اختتام بروہ سو روپے کے ملنے کا حکم امداداً بطور خریداری نافذ فرمایا گیا تھا - میری بدقسمتی ساہوکار کی خوش نصیبی سے
ایک سال چار ماہ کا عرصہ گزر گیا اور لغات کے مطبوعہ حصص بھی داخل حضور ہو گئے مگر ہنوز روپیہ مرحمت نہیں ہوا جس
کے سبب ایک سال سے لغات کا چھپنا بند ہے - اگر حسب ارشاد انہی دنوں میں یہ روپیہ مل جاتا تو آج کو ساہوکار کا
دو پے کی صدی رقم پانے کا مستحق نہ ہوتا یعنی بندہ ۳۱۰۰ سو روپے کے سود سے بچ جاتا چنانچہ اسی سود در سود کے اندیشہ
سے فدوی نے ۶ مارچ - ۲ مئی - ۸ مئی ۱۸۹۹ء کو بذریعہ رجسٹری بار بار یاد دہانی بھی کی تھی جس کے جواب سے
آج تک محروم ہے اور اب تو دہی شل ہو گئی - قطعہ ؎

بسکہ لیتا ہوں ہر مہینے قرض  اور رہتی ہے سود کی تکرار
میری املاک میں تہائی کا  ہو گیا ہے شریک ساہوکار

ناچار فدوی نے ہر طرف سے مجبور اور تنگ ہو کر رخصت کی درخواست کر دی کہ خود ہی حاضر خدمت ہو کر گزارش کرے چا

۲۳ دسمبر کو شملہ سے دہلی وہاں سے قرض دام کر کے یکم جنوری کو ریاست فیض بنیاد حیدرآباد کی طرف مع مسودہ فرہنگ آصفیہ روانہ ہوگا۔ تاکہ حضور کی بدولت اس کے جلد چھپنے کا از راہ واقعی حضور سے انتظام کرائے اور یہ ساڑھے چار ہزار روپے بھی خود ہی آکے ساہوکار کے تقاضے اور سود کے روز افزوں رقم سے نجات پائے فقط زیادہ الٰہی تا ابد حامی اسلام اور علم و ہنر کی قدرداں ریاست کو تا یوم القیام ہر بلا سے محفوظ اور برقرار رکھے۔ فقط

عرضی :- فدوی سید احمد دہلوی مؤلف فرہنگ آصفیہ وغیرہ وغیرہ مقیم کوہ شملہ

۲۹ نومبر ۱۸۸۹ء

---

[illegible] کا شمار اردو کے محسنوں میں ہوتا ہے۔ آپ نے فرہنگ آصفیہ نام نہایت جامع لغت اردو کا لکھ کر زبان پر غیر معمولی احسان کیا۔ ولادت ۹ محرم الحرام [illegible] مطابق ۸ جنوری ۱۸۴۶ء کو بلاقی بیگم کے کوچہ میں ہوئی اور شاہ صابر بخش کے باغ واقع فیض بازار میں ہوش سنبھالا۔ آپ مولوی حافظ سید عبدالرحمن [illegible] سید خواجہ علی کے فرزند تھے۔ آباؤ اجداد سادات بخارا سے حسنی و حسینی سید اور حضرت غوث الاعظمؒ کی اولاد سے تھے۔
مولوی صاحب نے درسی کتابیں بڑے بڑے اساتذہ سے گھر پر اور سررشتہ تعلیم کی کتابیں سرکاری سکولوں میں پڑھیں۔ تصنیف و [illegible] مدت سے لاحق تھا۔ شعرائے ماضی و حال کا مطالعہ نہایت توجہ سے کیا اور شہزادگان دہلی اور مشہور شعرا کی صحبتوں میں بیٹھ کر اپنے ذوق کی [illegible] علم صلیٰ نامہ فارسی میں اور [illegible] تقویت الصبیان اردو میں تصنیف کی پھر ۱۸۶۹ء میں ایک مختصر رسالہ مناظرہ تقدیر و تدبیر تصنیف کیا جس کا نام کنز الفوائد تھا۔ اس پر دو سو روپیہ [illegible] اور سرکاری خرچ سے یہ کتاب شائع ہوئی۔ اس سے ہمت بڑھی اور آپ نے اردو لغات کی جمع و ترتیب کا ڈول ڈالا۔ ۱۸۷۱ء میں ایک کتاب [illegible] اردو میں تالیف کی جس پر گورنمنٹ نے ڈیڑھ سو روپیہ انعام دیا۔ اس سے لغت کے کام کو اور تقویت ملی۔ چنانچہ چھ سال کی مساعی [illegible] ہوا کہ لغات اردو کا بہت سا حصہ مسودات کی شکل میں تیار ہوگیا۔
اس زمانہ میں ڈاکٹر فیلس۔ ڈبلیو فیلن صاحب انسپکٹر مدارس صوبہ بہار ایک ہندوستانی انگلش ڈکشنری مرتب کر رہے تھے۔ وہ مولوی صاحب [illegible] آئے اور ان کو اپنے ساتھ دانا پور لے گئے۔ جہاں مولوی صاحب کی امداد سے سات سال کے عرصہ میں ان کی ڈکشنری مکمل ہوئی۔ [illegible] کے طلب کرنے پر ان کا سفرنامہ لکھنے کے لئے اور چلے گئے۔ تقریباً چھ ماہ میں سفرنامہ کے کام سے فارغ ہوئے تھے کہ گورنمنٹ [illegible] پنجاب کی نائب مترجمی پر لاہور بلا لئے گئے۔ ڈکشنری کی ترتیب کے زمانہ میں تکمیل الکلام۔ تحقیق الکلام۔ رسم کہان۔ ریت بکھان۔ ناری کتھا [illegible]۔ لغات النساء اور ساجن موہنی وغیرہ کتابیں اردو میں لکھیں۔
[illegible] لاہور آکر اس خیال سے کہ لغات کی اتنی بڑی کتاب چھاپنا مقدرت سے باہر ہے اس کا خلاصہ کیا۔ اور ۱۸۸۲ء سے ماہوار رسالہ کی صورت میں نکالنا شروع کیا۔ لیکن یوں بھی کام نہ چلا۔ آخر تین مہینے تک چالیس نمبر نکال کر کام بند کر دیا۔ ۱۸۸۸ء میں مدار المہام نظام دکن شملہ تشریف لائے۔ یہ اس زمانہ میں شملہ ہائی سکول کے ہیڈ مولوی تھے۔ آپ نے ان کی خدمت میں مسودہ پیش کیا۔ مطبوعہ رسالے اور دیگر کتابیں [illegible] اور حضور نظام کے نام نامی پر ڈیڈیکیٹ کرنے کی اجازت مانگی۔ اس پر پانچسو روپیہ کا انعام اور چار سو جلدوں کی خریداری منظور ہوئی اور [illegible] کتاب پر معقول انعام کا وعدہ ہوا۔ اس وقت سے کتاب کے طبع کی بنیاد پڑی اور نام اس کا فرہنگ آصفیہ رکھا گیا۔ غرض جس لغات کی ابتدا [illegible] میں ہوئی تھی۔ وہ ۱۸۹۲ء میں ختم ہوئی اور ۱۹۰۱ء میں بہمہ وجوہ تکمیل کو پہنچ کر پورے تیس سال میں پائے تحتانی تک شائع ہوگئی [illegible] حسب وعدہ پانچ ہزار روپیہ کا انعام مرحمت ہوا اور ماہوار وظیفہ مقرر ہوگیا۔ حکومت پنجاب نے بھی پانچ سو روپیہ انعام اور ہزار روپیہ کی خریداری [illegible] مصنف کی حوصلہ افزائی کی۔ فرہنگ آصفیہ میں چون ہزار کے قریب لغات، محاورات، اصطلاحات اور ضرب الامثال وغیرہ ہیں۔ آج کل یہ کتاب نایاب ہے۔ (محمد عبداللہ قریشی)

بنام ملک صفدر علی خوش نویس لاہور (۳)

حافظ صفدر علی صاحب [illegible] سنگ رفاہ عام پریس لاہور نے میری کتاب فرہنگ آصفیہ کی جلد چہارم کے پتھر تقریباً نصف سے زیادہ بنائے۔ میرا خیال تھا کہ منشی علی بخش صاحب سے زیادہ اس کام میں دوسرا شخص مہارت نہیں رکھتا۔ کیونکہ اوّل تو وہ گورنمنٹ بک ڈپو میں میرے ماتحت ۱۸۷۸ء میں رہ کر ہمیشہ تحسین و آفرین کے مورد رہے۔ دوسرے یہ کہ حافظ صاحب کے استاد بھی رہے ہیں۔ لیکن چونکہ منشی علی بخش صاحب نے تقاضائے عمر سے یہ کام بالکل چھوڑ دیا ہے۔ اس وجہ سے یہ کہنا بیجا نہیں کہ اس وقت حافظ صفدر علی صاحب سے بہتر لاہور میں کوئی سنگساز نہیں ہے۔ انہوں نے صفحے کے صفحے میری کتاب کے از سرِ نو پتھر پر لکھ کر اکثر اوقات خط سے خط ملا دیا۔ غلطیوں کو نہایت احتیاط اور درستی سے بنایا بلکہ املا بھی کہیں غلطی نہیں کی۔ انگریزی اور ناگری کے الفاظ بھی خوب بنائے۔ پس اس سے زیادہ کیا لیاقت ہو سکتی ہے۔ میں نے خوش ہو کر ان کو کچھ پان کھانے کے واسطے بھی دیا۔ لیکن میں خوش جب ہوتا کہ اس وقت ان کی خدمت جیسا دل چاہتا تھا ویسی کر سکتا اور مجھ کو اس وقت کی عسرت مانع نہ آتی۔ فقط

۱۲ر جولائی سنہ ۱۹۱۰ء سید احمد دہلوی بقلم خود

بنام مولوی حبیب الرحمٰن صاحب شروانی (۴)

آپ جیسے ہوں جب حبیب اپنے کیوں نہ اچھے ہوں پھر نصیب اپنے

میرے محسن۔ میرے مربّی۔ میرے ہمدرد۔ میرے حبیب خوش نصیب۔ سلمہ اللہ تعالیٰ

تسلیم بعد تعظیم کے بعد گزارش خدمت ہے۔ کہ نامۂ والا محررہ یکم اگست اس کی تیسری تاریخ کو فرحت بخش دل و نظر ہوا۔ اس یاد آوری اس ہمدردی کا شکریہ کس زبان سے ادا کروں۔ بیشک لاہور میں جناب کے احباب کو برائے نام دعوت ملی تھی۔ جس کے سبب بدنام ہونا پڑا۔ دعوت کے رقعے پر صاف لکھا تھا ؎

نہ وہ دعوت کہ جس میں ہو رنگ رس یک رکابی طعام و دیگر بس

چنانچہ ایسا ہی ہوا۔ گو اس تقریب میں آپ کا شریک کرنا باعث فخر تھا لیکن اتنی دور سے تکلیف دینا باعث شرم۔ دلی قربت ہی کو کافی سمجھا۔ جلد سوم و چہارم حسب ارشاد گل والا نامہ آتے ہی مع سہ نمبر سابقہ بھیک رسالہ علم اللسان ارسال خدمت ہوئے۔ چونکہ کاغذ کی تخصیص نہ تھی اس وجہ سے سر برا بری کاغذ کی جلدیں روانہ ہوئیں۔ گو ابتدائی حصص اس پندرہ سولہ برس کے عرصے میں ختم ہو گئے مگر آپ کے نمبر پورے کرنے کے لئے کوشش بدل و جان کی جائے گی۔ چنانچہ ایک کتاب جو انہیں ۳ نمبروں کے سبب ناقص تھی اس میں سے جو نمبر آپ کے کام آمد تھے انہیں نکال کر اور ناقص کر دیا۔ مگر جناب کے ارشاد کو ٹال نہ سکا۔ اکثر احباب کو اس امر کی ضرورت پڑ رہی ہے۔ مجبوراً قلمی لکھوا کر ان کا کام کر دیتا ہوں۔ روپے جلد سے کوئی کم نہیں لکھتا ہے۔ یہی نمبر جو خدمت عالی میں گئے ہیں، اگر نہ ہوتے تو چھ روپے خرچ ہو جاتے۔ چوں کہ موجود تھے اس سبب سے اُس سابقہ قیمت پر بھیج دیئے گئے۔ باقی نمبروں کا بھی اسی طرح پورا کر دیا جائے گا۔ جن

احباب یا خریداروں کے پاس ہیں وہ پوری کتاب تو شاید دے دیں مگر نمبر نہ دیں۔ جس کو پورا کرا لینا مزدوریات سے تھا ورنہ اس وقت تک وہ بھی نہ رہتے۔ میرا بے شک ارادہ از سر نو چھاپنے کا تھا اور اسی وجہ سے اول دوم جلد کا ترمیم کرنے بہت کچھ بڑھا بھی لیا تھا۔ بلکہ ابھی تک بڑھائے جاتا ہوں مگر میری مصیبتوں اور قلت زر نے اس آرزو کو بار پھلا نہ ہونے دیا۔ آپ جلد چہارم کے خاتمے میں میرے اکثر حالات ملاحظہ فرمائیں گے۔ مجھ سا سخت جان ہو اور نہ اس کام کو انجام پر پہنچا سکے۔ جس وقت جلد سوم و چہارم کا قرضہ ادا ہو، فوراً اس طرف توجہ کی جائے گی۔ اس وقت مجھے چھ سات ہزار کا قرضہ اہل مطابع کا دینا ہے اسی وجہ سے تعداد طبع بھی گھٹا دی اور ابتدائی حصص کو بھی از سر نو نہ چھاپا بلکہ اس امر کو غنیمت سمجھا کہ کسی طرح ایک مرتبہ یہ بد خط مسودہ میری زندگی میں چھپ جائے بعد میں اصلاح دینے اور بڑھانے والے بہتیرے ہو جائیں گے۔ لیکن یہ ذخیرہ جس پر قومی زبان کی بنیاد اور تکمیل منحصر ہے پھر میسر نہیں ہوگا۔ خدا بھلا کرے گورنمنٹ نظام کا جس کے طفیل اور عالی ہمتی سے اتنا بھی ہوا ورنہ پبلک کی طرف سے تو مایوسی ہو ہی گئی تھی۔ اب بھی بہت سا مصالحہ یوں ہی پڑا رہا۔ ورنہ اس سے بھی زیادہ طول ہو جاتا۔ صرف ضروری باتوں کو لے لیا اگر خدا نے مجھے اس قابل کیا تو طبع ثانی میں اس کو دیکھئے گا۔ اب تو اس کا اولیں مسودہ یا نقش اول سمجھنا چاہیے۔ جس کی حسب دلخواہ صحت بھی نہ ہوئی۔ کارکنان مطبع نے اپنی طرف سے کچھ کا کچھ اکثر جگہ سے بہتر پر بنا دیا جس کے سبب صحت نامہ بھی لگانا پڑا۔ گو آپ کسی قدر بھول گئے ہوں مگر میری نظروں میں وہ زمانہ ہر وقت موجود تھا۔ اگر ذرا دور ہو جاتا تو یہ سلسلہ ٹوٹ جاتا۔ مجھے آپ ہمیشہ یاد رہے اور میں نے اپنی نیازمندی کو اپنا افتخار سمجھا۔ اس میں کیا شبہ ہے اٹھارہ نہیں بلکہ ۱۹ برس ہوئے ۱۸۸۳ء سے مجھ کو جناب کی خدمت میں نیاز حاصل ہے۔ اور اس عرصے میں جو جو کچھ جناب نے قومی امداد فرمائی ہے وہ بھی یاد ہے یہ استقلال انشاء اللہ تعالیٰ اور زیادہ ترقی پکڑے گا۔ میں آپ کی مبارک باد کا تہ دل سے ممنون ہوں خدا تعالیٰ آپ کی عمر، ہمت، ہمدردی اور اس قدردانی میں برکت دے اور آپ کی دعا سے مجھے بار بار یہ فرہنگ حسب منشا چھاپنی نصیب ہو۔ دیباچے کے ۸ صفحے کیا بہت سے لکھے جاتے اور بعض تقلیع پر لکھے جاتے اسی وجہ سے چھوڑ دیئے تھے۔ لیکن اس کا کیا علاج کہ ع

بے زر مردم کار نیاید　　　زر می باید زر می باید

نقالوں کا یہ مقولہ بہت ٹھیک ہے۔ ان ۸ صفحوں میں جو کچھ لکھا جاتا وہ جلد چہارم کے آخر میں لکھ دیا۔ اس وقت اس کا دیباچہ وہی ہے جو ارمغان دہلی کا ہے اور مقدمہ وہ رسالہ ہے جو خدمت عالی میں علم اللسان کے نام سے گیا ہے بندہ دسویں تاریخ کو شملے جائے گا۔ وہاں والسرائے کے پرائیوٹ سیکرٹری صاحب سے مل کر مہینہ بیس روز کے بعد واپس آئے گا۔ اور ایک ہفتہ دہلی میں رہ کر حیدرآباد کے راہ خرچ کا انتظام کر سیدھا حیدرآباد پہنچے گا۔ شاید کشود کار ہو آپ بس دعا کیجئے اور جو چیز شملے یا حیدرآباد کی مطلوب ہو بلا تکلف لکھئے بسر و چشم تعمیل ارشاد ہوگی۔ افسوس کہ کل کے پیکٹ میں نقشہ سواری اکبر شاہ ثانی و دربار نہ روانہ کر دیا خیر پھر دیکھا جائے گا۔ امید ہے کہ آپ کو خوشی کی گھڑی میں یہ عریضہ ملے گا۔ فقط آپ کا مرہون احسان سید احمد دہلوی بقلم خود نظر ثانی معاف۔

# ریاض خیرآبادی

( ۱ )

بنام احسن مارہروی

مکرمی!

کارڈ ملا۔ ریاض الاخبار کی بابت عرض کردہ قیمت قبول فرمانے کا شکریہ۔ ستمبر سے پرچے تلاش کر کے آج یا کل غالباً روانہ کر دوں گا۔ مگر دیکھیے گا۔ ناگوار نہ ہو، میری اصحاب روش جرأت دلاتی ہے ورنہ بقول میرے ؎

میں جانتا ہوں زرطلبی کو کمال عیب  دینا رداغ ہے مرے دستِ سوال کا

اگر میرا یہ فعل کچھ بھی گراں ہو تو بے تکلف واپس کر دیجیے گا میں ناداں کو سزا اور قصور سمجھ کر پھر وہی پرچہ پوسٹ روانہ کر دوں گا۔ یہ امر کچھ زیادہ ہے لوگ پسند نہ کریں گے۔ میں نے صرف رائے کا اظہار کیا تھا ع

ہر کسے مصلحتِ خویش نکو می داند

آپ کو ضرور مجھ سے دلی اُنس ہے۔ اس قدر متاثر ہوں کہ بے تکلف آرزوئے یکجائی کر بیٹھا۔ آپ میرا خیال صحیح سمجھیں بات یہ ہے کہ میں زر سے پریشان ہو رہا ہوں۔ اوّل تو بالکل تہی کیسہ چہ خوردہ بامداد فرزندم کی ہر وقت فکر دردسرے محض تنہا ہے تجارتی کام تنہا جب ہی چل سکتے ہیں کہ انسان فارغ البال ہو صیغۂ ملازمت وسیع ہو۔ معانی

ننگی تلوار اور ہیں لاغر  کیا نچوڑے گی کیا نہائے گی

یکجائی کا کوئی مناسب طریقہ ممکن ہوتا تو آپ کی ذاتی مالی وعنایت سے ایک مرتبہ زمین سر پہ اوٹھا لینے کی کوشش کی جاتی۔ مگر یہ حسنِ اتفاق کہاں ممکن۔ پریس ضرور قائم کیجیے صرف گلدستہ کے لئے۔ تجارتی چھپائی یا اخبار نکالنے کو مارہرہ بہت ہی چھوٹا مقام ہے بہرحال کچھ کرتے رہیے، خصوصاً نام آوری کے کام۔ طرح میں غزل نہ دوں مگر بہت ہی امتیاز خاص چاہتا ہوں یہ آپ کا کام ہے ریاض خلیل کے ذریعے پبلک کے روبرو جس طرح چاہے مجھے نمایاں کیجیے۔ آپ وفورِ اخلاق سے یہ سب کچھ کر سکتے ہیں کہ آدمی جگت کے پچھے پُرجوش الفاظ میں خیر مقدم کیجیے۔ تصویر پھولوں سے لدی ہوئی شائع کیجیے یہاں تک کریں کہ دنیا میں میرا کوئی ثانی نظر آئے نہ جب کلام پر نظر پڑے گی تو سب مسرت افسوس سے بدل جائے گی آنکھ میں آنسو آجائیں گے۔ کلام اس قابل ہوتا تو نذر کا مضائقہ نہ تھا۔ نہیں حضرت نہیں۔ واللہ مجھ کو آپ مخلصی سادگی کے ساتھ معمولی درجہ کے شعراء کی آخری حالت میں لیجیے۔ یہ باہم جا

کی تقیں۔ میں غزل ضرور بھیجوں گا میرے نام کے ساتھ زائد الفاظ نہ ہوں گے صرف ریاضؔ کافی ہوگا۔ دعوئ تو اس ٹھاٹ سے کر رہا ہوں کہ غزل بھیجوں گا اور قصد یہی ہے مگر غزل بھی تو ہو جائے۔ آج آپ نے محبت جتا کر یہ ابہت ہی وقت لیا خدا آپ کا بھلا کرے باتوں میں چند منٹ دل خوب بہلا۔ اب نہ وہ ہم نہ ہماری حالت فکر دنیا کھا گئی کچھ روز سے اور عالم ہو گیا ؎

یاد ہوں گی تجھے گلشن کی بہاریں گلچیں　　نکہتِ گل تو ٹھٹی تو نشو رعنا دل ہونا

پژمردہ ریاضؔ ۷ نومبر ۱۸۹۶ء

( ۲ )

[illegible] مارہروی

مکرمی!

کارڈ ملا۔ افسوس میری کیفیت سے آپ کو آگاہی نہیں۔ دو سال سے میں اخبار کی خدمت بوجہ معذوری کچھ نہیں کر سکتا اخبار حکیم برہم صاحب کے ہاتھ میں ہے۔ غالباً آپ سے خط و کتابت ہوگی۔ وہ جناب داغؔ مرحوم سے کس قدر خلاف تھے اور جلوۂ داغ سے زیادہ۔ مگر مرحوم کے انتقال کے بعد انہوں نے نکتہ چینی سے احتراز کیا۔ اشتہار حسب ہدایت درج ریاض الاخبار ہوگا۔ اگر آپ سے برہم صاحب سے خط و کتابت نہ ہو تو ضرور خط و کتابت کیجئے۔ وہ جلد صاف ہو جانے والے شخص ہیں۔ میں اون سے کہوں گا کہ اگر ریویو لکھیں تو ان کی مصلحت پر نظر رکھیں۔ آپ ایک کارڈ ان کو براہِ راست بھیج دیجئے۔ میں اون سے زیادہ دور رہتا ہوں۔ کم سے کم دو میل کے فاصلے پر۔ دیوان آیا، وہ حکیم برہم صاحب کے پاس ہے آپ ایک جلد مجھ کو بھیج دیجئے مگر انہی کی خدمت میں انہی کے نام پر ہو۔ میں پرسوں مراد آباد جاؤں گا کوشش کروں گا کہ آیا ہوا دیوان مانگ کر ساتھ لے جاؤں کہ ریل پر سفر میں دیکھنے کا موقع ملے۔ میں جلد آپ کو دوسرا خط بھیجوں گا۔ والتسلیم زیادہ حد۔

ریاضؔ۔ ۳۱ جنوری سنہ ۱۹۰۶ء

( ۳ )

[illegible] مارہروی

مالجناب!

تسلیم۔ کارڈ ملا۔ آپ کے نوازش ہائے بے پایاں کا شکریہ۔ ۷ رکا وی پی ابلاغ ہے۔ اور وہ ہر جنوری سے مسلسل پرچوں کا پیکٹ بھی جاتا ہے اور جنوری کے سابق اخبارات میں واقعات انیس یا میر انیس کے متعلق کچھ لکھا گیا ہے وہ بھی روانہ ہیں۔ مجھے تو آرزو ہی تھی کہ آپ فصیح الملک لکھنؤ سے نکالتے اور ریاض الاخبار کی اڈیٹری کا چارج بھی اپنے ہاتھ میں لیتے۔ مجھ سے اب لکھا پڑھا نہیں جاتا۔ چاہتا ہوں ع

مردے از غیب بروں آید و کارے بکند

میرا بہت زیادہ کلام ضائع ہو گیا۔ بہرحال میں آپ کے لئے ضرور تازہ غزل کا اہتمام کروں گا۔ آپ نہیں جانتے میرا وقت کیسی پریشانی میں گذر رہا ہے ورنہ آپ سا مہربان قدر داں مجھ سے فرمائش کرے اور میں تعمیل نہ کروں۔

ریاضؔ از حسین آباد مبارک لکھنؤ ۲۹ جنوری سنہ ۱۹۰۹ء

بنام احسن مارہروی

( ۴ )

شفیقی احسن!

کبھی کسی رسالے کو غزل نہیں بھیجی ڈرتے ڈرتے آپ کی فرمائش کی تعمیل کرتا ہوں۔ یہ غزل گزشتہ ہفتے میں کہی تھی، جو شاید بھول جاتا تھا۔ آج فصیح الملک نے یاد تازہ کر دی۔ خدا کرے آپ کو پسند آئے اور جو صلہ بڑھانے والی انشاء اللہ فصیح الملک میں ملے کسی شعر میں کچھ تامل ہو تو مجھے لکھ بھیجئے۔ واقعات پر تنقید دیکھ کر جی خوش ہو گیا۔ اللہ کرے زور قلم اور زیادہ۔ سنتا ہوں کل معیار شائع ہوا ہے اس میں جواب لکھا گیا ہے۔ مناسب معلوم ہوا تو کسی وقت میں بھی کوئی نوٹ لکھوں گا۔ میری یہ غرض [illegible] کہ آپ کی طرفداری کروں یا صاحب واقعات کی۔ مجھے آپ اکثر یاد فرماتے رہیں۔

نیازمند سید ریاض احمد ریاض۔ ۱۹ مارچ ۱۹۰۹ء

میں شکر گزار ہوں ایک پرچہ فصیح الملک کا جس میں تنقید واقعات انہیں ہیں ذیل کے پتہ سے بھیج دیجئے۔ شاہ نظام الدین صاحب دستگیر آگرہ۔ میو سکا کٹرہ۔

بنام جناب جگر صاحب

( ۵ )

عالی جناب جگر صاحب!

آقائے سخن و تسلیم کی گرانمایہ ہستی سے نہ صرف گورکھپور بلکہ ہندوستان خالی ہو گیا۔ مرحوم کو آپ کی ذات پر ناز تھا۔ میں بھی آپ کی سنجیدہ وضع اور مذاق سخن کو سراہتا ہوں۔ میری گرویدگی کو اور بھی اس لئے ترقی ہوئی کہ آپ نے حکیم امیر احمد امیر کے ساتھ وہ شفقت روا رکھی جس کی توقع آپ کی ذات ستودہ صفات سے تھی۔ خدا کرے وہ روز افزوں ترقیاں آپ کے فیض سے حاصل کریں۔ خداداد دن لائے کہ انجم کے چھوٹے بھائی مولوی خلیل احمد تسنیم بھی گورکھپور پہنچ جائیں۔ دونوں آقائے سخن کی اچھی یادگار ہیں۔ میں نظر صاحب کو بھی نگاہ امتیاز سے دیکھتا ہوں۔ عیوب سخن پر دو کافی نگاہ رکھتے ہیں اور زیادہ قابل قدر ہیں۔

میں ہمیشہ آپ کی یادتازہ رکھتا ہوں اور اس کے معاوضے کا خواستگار نہیں ہوں۔ انشاء اللہ جلد حاضر ہوں گا۔

نیازمند ریاض ۱۲ ستمبر ۲۹ء

بنام دل شاہجہان پوری

( ۶ )

مکرمی!

۴ جولائی ۳۳ء کے کارڈ سے یاد فرمائی و عزت افزائی کا شکر گزار ہوں۔ بیمار تھا جواب میں تعویق ہوئی معافی کا خواستگار ہوں۔ مستقل جائے قیام خیرآباد ہی ہے لکھنؤ کبھی دو چار روز کیلئے چلا جاتا ہوں۔ بہت ضعیف ہو گیا ہوں آلام و افکار نے مردہ بنا رکھا ہے۔ "نغمۂ دل" کی اشاعت سے بہت مسرت ہوئی انشاء اللہ مقبول عام ہو گا اب تو شاعری اور زبان کچھ سے کچھ ہو کر رہ گئی ہے۔

سیف کے جلوئے کا بہت افسوس ہوا گو وہ مزاج کے کیسے ہی تھے بہرحال اچھے تھے کبھی مجھے یاد کرتے گمان کے انتقال کی تفصیل بھی لکھئے گا۔

ساون میں خاک اُڑ رہی ہے دو ہفتے سے بارش نہیں ہوئی۔ اللہ رحم کرے۔

ریاض۔ خیرآباد (اودھ) ضلع سیتاپور۔ ۷ جولائی ۳۳ء

چودھری فتح محمد صاحب شیفتہ بی۔اے　　( ۷ )

عالی جناب چودھری فتح محمد صاحب بالقابہ!

ہندوستاں میں دھوم ہے کس کے کلام کی　　وہ کون ہے ریاضؔ کو جو جانتا نہیں

عنوان تو شاعرانہ تعلّی ہے مِن آنم کہ مَن دانم حقیقت اتنی ہے کہ "ریاض الاخبار" ہفتے میں دوبار، "فتنہ" ہفتہ وار، "تاربرقی" روزانہ، "عطر فتنہ" ہفتہ وار، "گلچیں" ماہانہ، "صلح کل" روزانہ۔ یہ سب میری ایڈیٹری اور ملکیت میں برسوں شائع ہوتے رہے۔ اس زمانے میں اخبار کم تھے "کوہ نور" پنجابی لاہور سے، "اودھ اخبار" روزانہ لکھنؤ سے، "لارنس گزٹ" ہفتہ وار میرٹھ سے شائع ہوتے تھے۔ میرے نام اور تخلص کی شہرت کا یہی سبب تھے یعنی وہ پرچے جنہیں میں نکالتا تھا۔ سر عبدالقادر صاحب قریب قریب اسی زمانے کے بزرگ ہیں یقیناً خط و کتابت کے ذریعے سے میرے شناسا ہیں نیز ان کی تحقیق، تدقیق و ذکاوت و ذہانت اور عالمانہ وسیع معلومات کا مدّت سے معترف ہوں۔ سر اقبال شاعرانہ حیثیت سے مجھے جانتے ہیں اور اخباری حیثیت سے بھی۔ مجھے اس وقت مرحوم گرامی کی یاد بے اختیار آئی۔ وہ مجھ سے حیدرآباد میں اس وقت ملے تھے جب میں سر مہاراجہ کشن پرشاد شادؔ کا مہمان تھا۔ میں ان کی فارسی شاعری کا بہت احترام کرتا ہوں۔ اس سے میری یہ غرض نہیں کہ سر اقبال کی اردو و فارسی شاعری کا احترام ان کے بلند خیالات کو دیکھتے ہوئے میرے دل میں فرق کے ساتھ ہے۔ میں سمجھتا ہوں سر اقبال کے بلند خیالات نے ان کے ہر مصرع کو ہمالیہ کی بلند چوٹی کا ہم پایہ زری بنا دیا ہے۔

پچاس سال ہوئے سرسید مرحوم نے زندہ دلان پنجاب کا فقرہ لکھ کر پنجاب کو اور صوبوں سے امتیازی حالت میں ظاہر کیا تھا ممکن ہے اس وقت کی تعلیمی دلچسپیاں لاہور کو گل سرسبد بنائے ہوں مگر دیکھتے ہی دیکھتے تمام اصناف میں پنجاب نے اپنی زندہ دلی سے قابو حاصل کر لیا۔ بے اختیار دل سے یہ دعا نکلتی ہے ؎　　ریاضؔ

تری اٹھان ترقی کرے قیامت کی

ترا شباب بڑھے عمر جاوداں کی طرح

مجھے بہت زیادہ حیرت زبان کی ترقی پر ہے۔ پنجاب کے شہری افراد ہوں یا اہل تصنیف و تالیف، روزانہ ہفتہ وار پرچے ہوں یا ماہوار شائع ہونے والے رسالے، قریب قریب کیسی پاکیزہ اُردو ساختہ و بے ساختہ زبان میں استعمال کرتے ہیں۔ پنجاب ٹکسالی اردو میں بھی دہلی و لکھنؤ سے قریب قریب یکسانیت حاصل کر لیتا مگر ٹکسالی زبان تو بوجوہ اپنے خاص گھروں سے رخصت ہو رہی ہے پھر بھی مایوسی میں امید کی جھلک اس اعتبار سے نظر آ رہی ہے کہ زندہ دلان پنجاب اگر ٹکسالی زبان کی طرف متوجہ ہو گئے تو ضرور اس پر بھی قابو حاصل کر لیں گے۔ وہ ٹکسالی زبان جو غالبؔ و انیسؔ کا حصّہ سمجھی جاتی ہے اور زمانہ سر سید سلطان نواب بہادر میر ناصر علی مرحوم مدیر صلائے عام کا جو حصّہ ہو گئی تھی ضرور ٹکسالی اُردو کی نظم کو امیرؔ، داغؔ، جلالؔ نے چار چاند لگائے ہیں۔ پنجاب کاش ادھر بھی توجہ فرمائیں۔ جو زبان اسکولوں اور کالجوں میں اور ابتدائی مکاتیب میں داخل درس ہو چکی ہے اور ہوتی جاتی ہے خاص توجہ سے ٹکسالی زبان ہو سکتی ہے ورنہ تا شر تامی رود دیوار کج کی مصداق جیسی اب ہے آئندہ بھی رہے گی۔

میں آپ کو کیا لکھنا چاہتا تھا اور کیا لکھ گیا گویا کسی اخبار کے لئے بہ امید معاوضہ کاغذ سیاہ کر رہا ہوں۔ مجھے جناب کو

آپ کشمیر کے حاکم ہیں فارن سیکرٹری ہیں۔ نہایت اعلیٰ نفیس پٹی گرم بھیجیں گے۔ کوٹ اور پتلون [illegible]
پچھلے سال علامہ سر اقبال نے مجھے لکھا تھا کہ اقبال و گرامی کشمیر کی سیر کریں مفتی کشمیر کی [illegible]
گرامی جالندھری میری قبر پہ آیا ہے۔ گرامی کی بدقسمتی کہ وہ کاہلی کی آغوش میں بیخود رہا۔

کاہلی کت شکند استخواں　　　تشنگی آتش بیخ زہے ناتواں

گرامی کا پیمانۂ عمر لبریز ہو چکا ہے۔ آئندہ سال کا وعدہ نقش بر آب ہے۔
خدمت عالی حضرت ناظر[1] صاحب کا نایابہ نہ شکریہ ادا کرتا ہوں۔ میرا سلام کہہ دیجئے۔
خدمت اقدس حکیم مسیح الملک بہادر رئیس اعظم دہلی، گرامی کا سلام پہنچا دیجئے۔ والسلام

گرامی

رباعی: ما را از ما مگر نداد ند برات　　　وا از تنگی کشاکش موت و حیات
نگذاشتن کہ یک نفس نخود پردازیم　　　فریاد افسوس آہ حسرت ہیہات　　　گرامی

بنام پنڈت برج موہن دتاتریہ کیفی صاحب

(۳)

خدمت اقدس حضرت کیفی صاحب تسلیم۔
گرم پٹی پہنچ گئی۔ پنڈت دیوی چند صاحب رئیس اعظم جالندھر نے میرے پاس پہنچا دی۔ نہایت عمدہ خوشنما [illegible]
پٹی ہے۔ آپ کا کوئی خط نہیں آیا۔ مہربانی فرما کر قیمت سے مجھے اطلاع دیجئے۔ بذریعہ منی آرڈر روپیہ بھیج دوں۔ آپ نے
گرامی کی فرمائش پوری کی۔ گرامی کی عرض یہی قبول کیجئے وہ یہ کہ قیمت سے اطلاع دیجئے۔ روپیہ بھیجا جائے گا۔ آپ [illegible]
بار شاطر ہے نہ بار خاطر۔ گرامی آپ کا رہین منت ہے۔
ایک غزل خدمت عالی میں بھیجتا ہوں۔ جناب چودھری صاحب بہادر حضرت ناظر کو بھی دکھا دیجئے۔ [illegible]
کی نسبت وہ اپنا خیال ظاہر کریں۔ آپ بھی اس غزل کی نسبت اپنی رائے دلآویز کا اظہار کیجئے۔ یہ غزل سر اقبال [illegible]
راجہ دلجیت سنگھ صاحب بہادر رئیس اعظم جالندھر تقاضا کر رہے ہیں کہ رباعیات گرامی مجھے [illegible]
ہم سردار امراؤ سنگھ صاحب سے انگریزی میں ترجمہ کرائیں گے اور ڈاکٹر سر اقبال لکھ رہے ہیں کہ رباعیات کا انگریزی [illegible]
ترجمہ کروں گا۔ فرمایئے آپ کی رائے صحیح کیا ہے[2]۔ والسلام

گرامی

---

[1] چودھری خوشی محمد ناظر (جوگی اور ناظر والے) مراد ہیں۔
[2] اتفاق سے، اس خط کا جو جواب پنڈت کیفی صاحب نے لکھا تھا، وہ بھی مل گیا ہے۔ ملاحظہ فرمایئے:۔

مجلس ۔ ۱۸ ر دسمبر ۱۹۲۲ء

میرے محب مولانا گرامی کی خدمت میں سلام شوق۔ گرامی نامہ پہنچا۔ اس پٹی کی قیمت پوچھ کر آپ نے میرا دل [illegible]
اوّل تو وہ چیز ہی کیا ہے جس کی آپ قیمت پوچھتے ہیں۔ اور پھر یہ "بارِ خاطر" والا فقرہ سناتے ہیں حضرت! اسے ہدیۂ کیفی [illegible]

(۴)

[illegible] برجموہن دتاتریہ کیفی صاحب

خدمت عالی حضرت کیفی صاحب۔ تسلیم

"خمخانۂ کیفی" گرامی کو مل گیا۔ میں کیا لکھوں کہ یہ میکدۂ معانی کیا چیز ہے۔ میرے دوست میرے عنایت فرمائے [illegible] باریک نظر جوہر فروش حضرت چودھری خوشی محمد صاحب ناظر ممبر کونسل کشمیر نے جو کچھ آپ کے کلام کی نسبت لکھا ہے [illegible] بہت صحیح ہے۔

چہ فصاحت چہ بلاغت چہ معانی چہ بیاں — جلوہ فرماست در آغوش زبان کیفی

[illegible] ہندو سار گرامی کے حواس خمسہ پنجاب کی نذر، گرامی کو خاک وطن ہی جذب کرے گی۔ داغؔ اور امیرؔ مینائی چشم براہ ہیں۔ حضرت کیفی صاحب صاحب، دہلی میں آپ کی یاد نے گرامی کو مضطرب کر دیا۔ لالہ سری رام صاحب ایم۔ اے [illegible] تکلف اور ادھ کھلے کی دعوت اور آپ کی یاد گرامی نہیں بھول سکتا۔

خدمت اقدس چودھری صاحب بہادر گرامی کا سلام پہنچا دیجئے گا۔

والسلام گرامی

---

[illegible] تصور فرمایئے اور آئندہ کشمیر سے جو کچھ درکار ہو، بلا تکلف ارشاد کیجئے۔

غزل کا شکریہ۔ کیا اچھا کہا ہے۔

رہ عشق است امید از زمیں یاس می معید — دریں صحرا دل ہر فتنہ یوسف بچہ حامد

[illegible] بڑھانے والا شعر ہے۔ غزل کتنی اعلیٰ استادانہ شان رکھتی ہے۔ مگر برائے خدا ایسے سکڑے قافیے نہ رکھا کیجئے۔ چودھری صاحب کے پاس مزید بھیجوں گا۔ اپنی چند نظموں کا مجموعہ جو احباب نے زبردستی چھپوا دیا ہے بھیجتا ہوں۔ غور سے ملاحظہ فرمایئے۔ صرف ایک فارسی غزل کی گنجائش نکلی۔

رباعیات کے ترجمے کی نسبت جو آپ پوچھتے ہیں، سو میری رائے یہ ہے کہ سردار امراؤ سنگھ میں وہ سب مزید اوصاف موجود ہیں جو اس ترجمہ کے لئے چاہئیں اور وہ دل دے کر ترجمہ کر بھی دیں گے۔ ڈاکٹر اقبال بھی اس کام کے ایسے ہی اہل ہیں لیکن ان سے پوری پڑتی نظر نہیں آتی۔ یہ ترجمہ ضرور ہونا چاہئے۔

لاہور آنا ہو تو لکھئے گا۔ واللہ آپ سے ملنے کو جی چاہتا ہے۔ والشوق

برج موہن دتاتریہ کیفی

[illegible] حاشیہ کیفی صاحب نے یہ چند لفظ قلم بند فرمائے ہیں:

میں نے حضرت گرامی کو ایک نسخہ اپنے مجموعۂ نظم "خمخانۂ کیفی" کا بھیجا تھا۔ اس کے جواب میں انہوں نے یہ خط اور رباعیات بھیجی ہیں۔ ان کے کلام نے یہ رنگ ابھی اختیار کیا ہے۔ خدا سلامت رکھے۔ ان کا دم غنیمت ہے۔

برجموہن دتاتریہ۔ سری نگر کشمیر

۲۰ اگست ۱۹۲۴ء

## رباعیات

(۱)
ما بیخود و آرزو بخود راه دهد — خود المه دگو شمال آگاه دهد
سررشتهٔ تدبیر بدست ... — گاهے بربام گاه در چاه دهد

(۲)
برهم زدن کار ما بیه کاری ماست — خونریز امید ما گنه گاری ماست
در موت و حیات نعل ما از رن زده اند — بیداری ما خواب و خواب بیداری ماست

(۳)
می میرم و دیده اشکباری دارد — دل خون شده یا نفس شماری دارد
اے چاره شناس کار با مرهم نیست — این صید بسینه زخم کاری دارد

(۴)
فریاد که عمرم همه برباد آمد — ناکردنی واز نسیم یاد آمد
کارے که نکردنی ست کردم چه کنم — فریاد که زیاد بفریاد آمد

(۵)
اے روح بجسم زار نالی تا چند — در بند قفس شکسته بالی تا چند
بر برزن و برفراز سدره نشیمن — در مرکز نقطه خاک مالی تا چند علہ

(۶)
خود را یک چند پاسبانی کردیم — یک چند بخویش مرگرانی کردیم
از بیم و امید پائے در زنجیرم — در پهلوی مرگ زندگانی کردیم

(۷)
ما رخت ز شهر بند هستی بستیم — از خویش گسستیم و باو پیوستیم
در میکدهٔ بیخبری باخبریم — در مکتب عین هوشیاری مستیم

(۸)
دل بستگی خون طراز دگرست — دل گرمی ذوق دلنوازی دگرست
این بازی عشق نیست بازیچه ست — بازی دگرست عشق بازی دگرست

(۹)
دنیا چه اسیر نهانی مائیم — در خورد جواب لن ترانی مائیم
جولان گه ما خط وجود و عدم است — بازیچهٔ مرگ و زندگانی مائیم

(۱۰)
الله الله چه زبانست زبان کیفی — کیست جز ناظر مرتبه دان کیفی
چه فصاحت چه بلاغت چه معانی چه بیان — جلوه فرماست در آغوش زبان کیفی

یہ رباعیاں حضرت ناظر صاحب کو دکھلا دو۔ کیا ان کے پسند ہیں۔ میں حضرت ناظر اور علامہ ...

---

علہ اس رباعی پر پہلے جناب چودھری خوشی محمد ناظر نے لکھا ہے۔ "احسنت احقر ناظر" اور حاشیہ پر [illegible] قلم بند فرمایا ہے ؎

"یہ جو فرش اسفلِ خاک ہے، یہ نجاستوں کی مغاک ہے
مرا سجدہ پایۂ عرش پر، مری لامکاں میں نماز ہے
احقر ناظر"

(۲)

بنام [illegible] میرٹھ

مجمع فضائل و فیوض جناب خلاصہ خاندان مصطفوی و مرتضوی دام مجدکم!

بعد گذارش آداب و تسلیم عرض ہے کہ محبت نامہ وارد ہوا۔ دریافت خیریت سے مسرت قلبی حاصل ہوئی۔ خدائے تعالے آپ کو ترقی و اقبال کے ساتھ ہی وقائم رکھے۔ میری سرگذشت یہ ہے کہ آپ کی لقائے صوری کے بعد جب سے میں وطن کو کلکتہ سے واپس آیا انواع اقسام کی تکلیفات روحی و جسمانی میں مبتلا رہا اور اس وقت تک بلاؤں سے نجات نہیں ملی ہے۔ دو مہینے سے ہز ہائنس نواب صاحب فرمانروائے رام پور کا مہمان ہوں۔ یہاں تقریب نکاح سے ہمرکاب آیا ہوں۔ نہیں معلوم کہ کب تک وطن کو معاودت کر سکوں گا۔ وطن کی یہ حالت ہے کہ دس مہینے سے نیورہ نہیں گیا ہوں۔ میں اپنی پریشانیوں کو کیا عرض کروں۔ آپ کی تصنیف شریف کتاب ہے۔ ساتھ نہیں ہے۔ اس پر ریویو لکھنے کا مجھے کوئی موقع حاصل نہیں ہے۔ البتہ گیا جا کر تعمیلِ حکم کر سکوں گا۔ اس وقت امیدوار معافی ہوں۔ فقط زیادہ حدِ ادب!

دعاگو، امداد امام عفی عنہ کیمپ بڑگا ڈانڈی رام پور اسٹیٹ (یو۔ پی)
مورخہ ۴ مارچ ۱۹۱۳ء

(۳)

بنام منشی محمد الدین فوق

معظمی و محتشمی دام مجدکم!

تسلیم بعد تکریم۔ نوازش نامہ مصدرہ ۱۹ اگست ورود ہوا۔ ذرہ نوازی کا شکریہ قبول ہو۔ میں اپنی تصنیفات سے ایک ایک نسخہ معیار الحق اور بہارستان سخن جلد دوم کا ارسال کرتا ہوں۔ ایک کاپی شاہ شرف الدین بہاری مخدوم الملک کے حالات کی جو بزبانِ انگریزی ہے روانہ خدمت ہوتی ہے۔ کتابیں فقیر کی تصنیفات سے بہت ہیں مگر اس وقت موجود نہیں ہیں۔ بہرحال بہارستانِ سخن ایک ایسی کتاب ہے کہ جس میں ہر طرح کے مضامین داخل ہیں۔

ایک غزل اس وقت حاضر خدمت کرتا ہوں۔ ؎

اپنی آنکھوں میں کھُبے خود رُخِ زیبا ہو کر — آپ کو دیکھتے ہیں آپ تماشا ہو کر
شوق سے پیس تنِ زار کو زیرے اے چرخ — چشمِ عالم میں جگہ پاؤں گا سُرما ہو کر
دیکھ ثابت قدمی اہلِ وفا کی اپنے — تیرے کوچے میں رہے نقشِ کفِ پا ہو کر
اپنے مطلب کا ہوا کرتا ہے دیوانہ بھی — قیس صحرا کو گیا کرچۂ لیلےٰ ہو کر
طرفہ یہ بھی ہے کوئی انجمن آرائی کا — انجمن سے ہو نہاں انجمن آرا ہو کر
پردہ داریٔ محبت کی نزاکت دیکھو — چشمِ یوسف میں پھری خوابِ زلیخا ہو کر
ایک جانب سے محبت نہیں باقی انجام — میں ترا ہو کے رہوں تو رہے میرا ہو کر

( ۳ )

بنام صغرا بیگم ہمایوں مرزا صاحبہ

سلمکم اللہ تعالیٰ

تسلیم۔ آپ دونوں صاحبوں کا تشریف لانا باعث مسرت ہوگا۔ یقین ہے کہ میرے یہاں جو ماحضر موجود ہوگا اوس سے بھی آپ تکلف نہ فرمائیں گی۔ مجھے افسوس ہے کہ میں خود اس درمیان میں نہ آسکا۔ قصد مصمم تھا مگر مہلت نہ ملی۔ میرے گھر میں سلام کہتی ہیں۔

سید علی حیدر طباطبائی

( ۴ )

بنام صغرا ہمایوں مرزا صاحبہ

سلمکم اللہ تسلیم!

اس سانحۂ جانگداز کو سن کر نہایت قلق ہوا۔ خدا دشمن کو بھی اس غم میں مبتلا نہ کرے۔ تاریخ کہہ کر بہت جلد بھیج دوں گا۔

خداوند کریم آپ کو خوش رکھے اور دنیا کے مکروہات سے محفوظ۔

میرے گھر کے لوگ اور لڑکیاں تسلیم کہتی ہیں۔

علی حیدر طباطبائی

( ۵ )

بنام صغرا ہمایوں مرزا صاحبہ

لکھا صغرا ہمایوں مرزا نے　　بہت تفصیل سے کشمیر کا حال
زباں اون کی ہے موج آب کوثر　　قلم اون کا ہمایوں ہما بال
عبارت ہے کہ تصویریں کھچی ہیں　　مطابق کس قدر ہے حال سے قال
یہی کشمیر کا جغرافیہ ہے　　یہی کشمیر کے تاریخی احوال
وہ جھیل اوس کی سمندر آسمانی　　پہاڑ اوس کے بلند اور چرخ تمثال
وہ طغیانی وہاں کی ندیوں کی　　کریں جو نوح کے طوفاں کو پامال
جو ہیں ان وادیوں کے رہنے والے　　پہاڑوں پر وہ چڑھ جاتے ہیں فی الحال
ہزاروں جوں برس ایسے ہیں موجود　　جو ہیں طوفاں کے ڈر سے فارغ البال
وہ باغات اوس کے شاداب و معطر　　وہ نہریں جن میں جاری آب سلسال
غرض ہے خطۂ کشمیر سارا　　رخ ہندوستاں پر خوش نما خال

علی حیدر طباطبائی

( ۶ )

بنام مہاراجہ کشن پرشاد

ملازمان سرکار مہاراجہ بہادر دام اقبالہٗ!

میں اس وقت سرکار دام اقبالہٗ کی خدمت میں ایک ایسے شخص کو پیش کرتا ہوں کہ ان کی ملاقات سے سرکار نہایت محظوظ ہوں گے۔

جناب دلو رام صاحب کوثری جن کی نظمیں قومی اخباروں میں گل فشانی کرتی رہی ہیں فراخ دہلی کے رہنے والوں میں ہیں۔ آپ کا مذہب وشنوی ہے۔ موحد کامل ہیں اور مذہب اسلام کے بڑے مداح ہیں۔ اہل ہنود میں ایسے حق پرست بہت کم دیکھنے میں آتے ہیں۔ نعت و منقبت میں ان کا کلام سننے کے قابل ہے مرثیہ بھی کہتے ہیں اور خوب کہتے ہیں اور بڑے بے تعصب خیالات رکھتے ہیں ان کو شرف حضوری حاصل ہوگا تو خیر اندیش نہایت ممنون و شکر گذار سرکار دام اقبالہٗ کا ہوگا۔

عریضہ

خیر اندیش حیدر یار جنگ طباطبائی

[illegible] کام کرنے کا خواب دیکھتے ہیں تو ہارون و مامون کے دربار کے سوا انہیں کچھ نظر نہیں آتا یعنی وہ یہ منصوبے باندھتے ہیں کہ جب
بغداد کا دربار آراستہ ہوا اور ہم شان و شوکت کے ساتھ اس میں جا کر پایۂ تقرب پکڑے ہوں تو اس وقت علی گڑھ میں یونیورسٹی کے واسطے
[illegible] وقف حاصل کریں جس کی آمدنی کیمبرج اور آکسفورڈ کو ان مدارج میں گرد کر دے لیکن آہ بغداد کا دربار نہیں ہم میں ہر کی عروج کا کچھ شائبہ نہیں پھر ہم
قومی خدمت کیا کر سکتے ہیں جب اس خواب سے آنکھ کھلتی ہے تو وہ اپنے دماغ کو اس مریض کے دماغ کی طرح خستہ اور مضمحل پاتے ہیں جس نے ابھی کسی دائمی
دورے سے نجات پائی ہو۔ اور اس خواب کا سوائے اس کے کچھ نتیجہ نہیں ہوتا کہ وہ چند روز تک خواب دیکھنے کے لائق بھی نہیں رہتے۔ سبب وہ [illegible]
خواب دیکھنے لگتے ہیں تو اس کا خیال نہیں کرتے کہ بغداد کا دربار درباریوں کے عروج نے نہیں سجایا تھا۔ بلکہ وہ ان پاک دل کارباریوں کی محنت
کا ثمرہ تھا جو راہِ خدا میں جان لڑا گئے تھے۔ اگر ہم بھی پاک دلی سے قومی خدمت کے لئے مزدور بنیں تو پھر عظمت قومی اور شوکت ملکی کا دربار سج
جائے گا۔ اب سوال یہ ہے کہ ہم مزدوری کرنے کہاں جائیں۔ جواب یہ ہے کہ جہاں ہم ہیں وہیں مزدوری شروع کر دیں قومی عمارت کا سلسلہ راس
کماری سے ہمالیہ تک بلکہ دنیا کے ہر حصے میں پھیلا ہوا ہے۔ اور ہر جگہ مزدور نہ ملنے سے کام بند ہے۔ اس اجمال کی تفصیل سنیئے۔ آمدم بر سر مطلب
سب سے اول ہم کو یہ دیکھنا چاہئے کہ ہم قومی عمارت کے ایک جزو ہیں لہٰذا یہیں سے کام شروع کر دیں۔ لڑکے ہیں تو تحصیل علم کریں تحصیل کے لئے
ضرور نہیں کہ کالج میں یا یورپ میں جائیں باہر جانے کی وسعت نہیں تو گھر پر پڑھیں مکتب نہ ہو تو بھاگ دوڑ کر جو خواندہ مل جائے اس سے سبق لیں کوئی نہ ملے تو بیٹھے
بٹھائے کے گر ہی سیکھیں۔ اگر ایسے کورے ہیں یا جہاں کوئی پڑھا لکھا نہیں تو جو کام گاؤں میں ہوتے ہیں ان کو سیکھیں۔ ہل جوتیں لوہار کا کام کریں۔
تجارتی حاصل کریں۔ غرض کچھ کریں یہ کرنا اس سے بدرجہا بہتر ہے کہ ہم اس حسرت میں وقت کھو دیں کہ ہم کو وظیفہ ملتا اور کالج میں جا کر پڑھتے۔
اور ہم جوان ہیں۔ گھر میں بیوی ہے بچے۔ بڑی بوڑھی ماں ہیں۔ رہنے کو مکان ہے۔ تھوڑی سی معاش بھی ہے۔ جہاں ہم رہتے ہیں وہ شریف مسلمانوں کی
بستی ہے جو گزشتہ تاریخ بھی رکھتی ہے۔ ہم درد اچھا بھی ہے۔ دوست احباب بھی ہیں ہم کچھ لکھے پڑھے بھی ہیں صحبت کی بدولت مسلمانوں کی موجودہ
اور دوسری قوموں کی حالتوں سے واقفیت رکھتے ہیں۔ بس اب تو بے انتہا کام ہم کو کرنا ہے جس سے ساری عمر فرصت نہیں ہو سکتی۔ ہم کو اول
نیک دلی اور وسعت خیالی اور تحمل کی عادت اپنے نفس میں پیدا کرنی چاہئے اس کے ذریعے سے ہم ان لوگوں سے جن سے ہم کو سابقہ پڑے محبت
[illegible] کے ساتھ مل سکیں گے۔ کفایت شعاری سے زندگی بسر کر سکیں گے ہمدردی و محبت ملنے والوں کو ہمارا گرویدہ کر دے گی۔ کفایت شعاری
اطمینان قلب پیدا کرے گی۔ اب ہم گھر میں جاتے ہیں تو بیوی کو علم کا شوق دلاتے ہیں۔ ضرورت ہو تو اس کو لکھنا پڑھنا بتاتے ہیں۔ رسوم بے جا کی
برائی ذہن نشین کرتے ہیں۔ احکام دین کی پابندی کی تفہیم کرتے ہیں۔ جو نقائص عورتوں کی طبیعت ثانیہ بن گئے ہیں ان کے مقابلے نرمی سے جہاد کرتے
ہیں۔ لڑکی کی تعلیم کی فکر کرتے ہیں یعنی اس کو کم سے کم جو ممکن ہے لکھاتے پڑھاتے ہیں۔ سینا پرونا سیکھنے کی ترغیب دلاتے ہیں۔ بڑھی ماں سے [illegible]
پیشانی مل کر [illegible] ہیں سعادت مندانہ بات چیت کرتے ہیں جو خدمت قابل سر انجام ہو وہ انجام دیتے ہیں مکان کی صفائی کا اہتمام رکھتے ہیں۔ وغیرہ وغیرہ
[illegible] بستی [illegible] کئی خدمتیں انجام دی [illegible] تعلیم [illegible] مادی ترقی حفظ صحت وغیرہ بہت سے کام کیجئے۔ دوست احباب سے ملنے گیا
تو ان سے ان کا [illegible] سنتے ہیں ان کی خوشی سے خوش ہوتے ہیں [illegible] ان کے۔ سچ سے مقدم [illegible] اور یہ منافقانہ نہیں خلوص [illegible] دیکھتے ہیں کہ ان کو
کس خدمت کی ضرورت ہے اس خدمت کو بخوش اسلوبی ادا کرتے ہیں۔ فرض کیجئے ہمارا دوست خوش حال ہے لڑکے کی تعلیم سے بے پروا ہے اس
کو اس طرف توجہ دلائیں گے یا وہ بے جا تکلف [illegible] سمجھائیں گے۔ فضول خرچ ہے تو کفایت شعاری کی ترغیب دیں گے۔ فیاض
ہے تو اسے مفید کاموں میں صرف کرنے کا شوق دلائیں گے۔ [illegible] اس کے ساتھ ہی یہ توقع نہ کریں گے کہ ایک بار کی فہمائش و فرمائش بارآور

ہو گئی ہے۔ اس سے ملول ہوں کہ کہ دوست نے ہماری نصیحت پر عمل نہیں کیا۔ فرض کیجئے ہمارا دوست مفلوک ہے اس کی بے کاری کو رفع کرنے [illegible]
کریں۔ کچھ نہ ہو سکے تو اپنے ہمدردانہ برتاؤ اور کلام سے اس کی مصیبت کے ہلکے کرنے کی کوشش کریں یہ بھی تھوڑی ہمدردی نہیں۔ بھائی سے برادرانہ
شفقت کا برتاؤ رکھیں اس کی ناز برداری کریں اپنے اور اس کے حقوق کو برابر سمجھیں تنگ دلی سے کام نہ لیں۔ اس طرح دوسروں کے لئے ہمدردانہ
قائم کریں۔ دریں صورت کا وقت مطالعہ وغیرہ علمی مشاغل میں صرف کریں۔ شادی وغیرہ تقریبوں میں شریک ہوں تو سب سے اول ایسا شگفتہ مزاج [illegible]
کہ صاحب تقریب کو ہماری مہمانداری میں وقت پیش نہ آئے۔ بلکہ مہمانوں کی آسائش کی فکر نہ کریں تو بھی ہم نہ بگڑیں اور اس حسرت دل میں گھر کئے ہیں
کر کے کچھ مناسب حال الفاظ اس کے کان میں ڈال دیں جو تاکہ اس تقریب میں کام بنائے تو آئندہ آئیں گے۔ یہ بھی نہ سہی تو ہمارا [illegible]
دوسروں کے لئے نظیر ہوگا۔ نظیر شی نہ ہوا تو ہم اپنے فرض سے ادا ہوں گے۔ نیز ایک پریشان حال بندۂ خدا صاحب تقریب کی ہمت
بڑھائی گئے۔ ہمارے محلے میں جو مسلمان خاندان ہیں ان کو ہم صفائی معاملہ کی ترغیب اس طرح دلاتے ہیں کہ جو ہمارا معاملہ اس سے ہو اس میں صفائی
رکھیں اور ان کے ساتھ سہولت کا برتاؤ کریں۔ موقع موقع سے ہمت استقلال کے متعلق دو چار لفظ بھی ان کے کان میں ڈالتے رہیں۔ اپنی بستی کی گزشتہ
تاریخ کے مرتب کرنے کی کوشش کرتے رہیں۔ اس کے علاوہ سبق تحریراً و تقریراً ابنائے زمانہ کو سناتے ہیں۔ بزرگوں کی علمی یادگاروں کو جو ہماری
دسترس کے اندر ہوں قائم و محفوظ رکھنے کی سعی کرتے ہیں اور اس سب کچھ کرنے کے بعد جب (بالفرض) ہم یہ دیکھتے ہیں کہ جو کوشش ہم نے کی
بالکل بار آور نہیں ہوئی بلکہ سب بیکار غارت گئی تو یہ ہم خیال کر کے مطمئن رہتے ہیں کہ ہم نے اپنا فرض پورا کر دیا اور یہ اطمینان ہم کو کوشش میں
مصروف رکھتا ہے۔ میرے مخدوم! اگر ہم نے اپنی زندگی اس طرح پوری کی تو کیا ہم بے کار رہے اور کیا کاہلی اس کا نام ہے کہ ہم نوکری کے پابند
ہو کر بیکار ہو جائیں۔ بدر از آشفتگی معاف فرمائیں۔ والسلام بالاکرام۔ خاکسار حبیب الرحمن

حبیب گنج ۴ جنوری ۱۹۰۲ء

۲

بنام خواجہ الطاف حسین حالی

جناب خواجہ صاحب سرآمد کملائے عصر

سلطنت کے خطاب پر اہل کمال کو مبارکباد دینا فی الحقیقت ایک سخت مرحلہ ہے میں نے کلکتہ میں جتنے اور جیسے شمس العلماء دیکھے ہیں ان [illegible]
کہ آپ سے اہل کمال کو اس خطاب پر مبارکباد دینے کا حوصلہ کم باقی رہا ہے۔ جہاں غیر مستحقوں نے کسی نہ کسی طرح اس خطاب کے پانے میں [illegible]
حاصل کی ہے وہاں مولوی فیض الحسن صاحب، مولوی عبدالحق صاحب خیرآبادی، مولوی شبلی صاحب بھی کسی نہ کسی طرح اس زمرہ میں آ گئے [illegible]
میں اس پر شکوہ گروہ کو آنکھوں سے لگا کر آپ کو شمس العلماء ہونے پر مبارکباد دیتا ہوں خداوند تعالیٰ آپ کے فیض کے انوار سے ملک و قوم کو
عرصہ دراز تک روشن رکھے۔

نیازمند حبیب الرحمن

حبیب گنج ضلع علیگڈھ ۳۰ جون ۱۹۰۴ء

۳

بنام نواب وقار الملک صاحب بہادر مرحوم

جناب والا، السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

والا نامے نے معزز کیا۔ کل پنجشنبہ کو تصد روانگی تھا مگر لڑکے کے پاؤں میں انگوٹھے کی نوک پک گئی اس لئے ایک روز کا توقف مناسب معلوم ہوا۔ اب کل انشاء اللہ شنبہ کو بوقت صبح یہاں سے روانہ ہو کر شام کو پانچ بجے علی گڈھ سے ریل میں سوار ہونے کا ارادہ ہے۔ اس طرح انشاء اللہ دوشنبہ کو منصوری پہنچوں گا۔ بیچ ایک روز ڈیرہ دون آرام دینا مناسب معلوم ہوتا ہے۔ راستہ سے انشاء اللہ بذریعہ تار کے جناب کو اطلاع بھیج دی جائے گی۔ بحمد اللہ کہ یہاں خیریت ہے۔ بفضلہ امید ہے کہ عزیزی مشتاق احمد سلمہ کو آپ ہمراہ لئے کہسار راس آرہی ہوگی۔ نیاز مند حبیب الرحمٰن

۱۹۱۴ء

---

۴

بنام سید محمد عابد جلدبری

مکرمی۔ السلام علیکم ورحمۃ اللہ

گرامی نامے کا شکریہ حضرت امیر خسرو کی لائف کا مسئلہ ابتدائے قیام انجمن اردو سے پیش نظر رہا ہے۔ علامہ شبلی مرحوم جب سیکرٹری تھے اس وقت بھی توجہ دلائی گئی تھی اور بعض اہل قلم نے وعدہ کیا۔ میں سیکرٹری ہوا تو یاد دلاتا رہا۔ اسی عرصے میں علامہ شبلی نے دو کوششیں کیں ایک شعر العجم میں دوسری بیان خسرو میں۔ جہاں تک میری ناقص نظر ہے جو مواد ماخذ آ سکتا ہے حالات کے متعلق وہ صرف ہو چکا۔ جب تک کاوش سے اور زیادہ مواد بہم نہ پہنچایا جائے مزید واقعات نہیں مل سکتے۔ کلام کی بابت ایک کوشش کالج میں ہو رہی ہے اور بڑے پیمانے پر ہو رہی ہے آپ اگر کام کرتے ہیں تو دوسری طرف دیکھئے ہیر زنڈ لیے شیر کرپنے کا سامان کیجئے۔ عشق حقیقی است مجازی مگیر + این دم شیر است بہ بازی مگیر

مقصد۔ ڈرانا نہیں چونکہ آپ نے مجھ کو لکھا ہے اس لیے منزل کی دشواری سے آگاہ کرنا میرا فرض ہے۔ حیات نگار کلام پر مفصل ریویو کرے گا اس کے لئے عمیق اور وسیع مطالعے کی ضرورت ہوگی۔ ایک نقطۂ خیال سے آپ احق ہیں آپ مارہرے کے ہیں امیر خسرو کی زاد بوم پٹیالی تھی یعنی آپ ہی کے ضلع کے باشندے تھے۔

رباعی آپ نے کہاں دیکھی ہے مطبوعہ دیوان میں یا قلمی میں۔ کیا قلمی بقیہ نقیہ مل گیا ہے یہاں جو مطبوعہ ہے اس میں نہیں ہے قلمی مجموعوں میں سے نکالنا آسان نہیں، اس لئے صحت کے ساتھ کچھ نہیں کہہ سکتا۔ بظاہر غلط ہے۔ پہلے مصرع میں تو بوسال تصغیر بوسہ ہو سکتی ہے۔ دوسرے مصرع میں ہو سکتا ہے تو قافیہ کے لئے مرادف معنی چاہئے۔ برہان قاطع میں یہ لغت نہیں ملا۔ چوتھے مصرع میں قافیہ قطعی نہیں

۱۵ مئی ۱۹۱۵ء نیاز مند حبیب الرحمٰن حبیب گنج

( ۵ )

بنام سید مخدوم عالم صاحب

مخدوم حبیب ۔ وعلیکم السلام ورحمۃ اللہ

شکریہ یاد فرمائی ۔ الحمد للہ کہ میں مع جملہ اعزہ و احباب خیریت سے ہوں ۔ اور آپ کے کاروبار میں مصروف ہونے پر شکرگزار ۔ کاروبار کے ساتھ جاری رکھنا ایک ایسی کامیابی ہے جو عارضی نقصان و تکلیف کی تلافی کر سکتی ہے ۔ جو آفت آج عالم میں برپا ہے اس کو دیکھ کر خانہ نشیں و دانش کسی کو اس تمنا کی اجازت نہ دے گا کہ نقصان سے محفوظ رہنا چاہیے ۔ کام ہو گا تو نقصان بھی ہو گا نفع بھی ۔ کام نہ ہو گا نہ نقصان ہو گا نہ نفع ۔ کون نفع میں رہا ؟ جو جائداد آپ کے پاس باقی ہے اس کو علیحدہ کرتے کا کبھی خواب بھی نہ دیکھیے ۔ جائداد جا کر پھر نہیں آتی ۔ [illegible] شرفا پر معاش کے دروازے بہت کچھ بند ہو چکے ہیں ۔ آپ یقین مانیے آپ کے محترم خاندان کے مصائب پر دل دکھتا ہے ۔ شہری [illegible] باعث تباہی یا فلاح نہیں ۔ اصول کی پابندی بنیاد کامیابی ہے (پابندی اصول جب ہی ہو گی کہ عنایت الٰہی شامل حال ہو) جو اصول چھوڑ بیٹھے گئے ۔ نظام زندگی درہم برہم ہو گیا ۔ میں نے ابھی ابھی فرنگی محل میں جا کر دیکھا ۔ الحمد للہ کہ نخاس اور چوک کے وسط میں وہ بقعہ اس خوبی سے قائم ہے کہ صدیاں گھو رہنے پر بھی لکھنؤ کی آب و ہوا وہاں نہیں پہنچ سکی ۔ وجہ محض یہ ہے کہ بزرگوں کے طریقوں کو دانتوں سے پکڑے ہوئے ہیں ۔ [illegible] برس کے لڑکے اطمینان کے ساتھ طلبا کو درس دیتے ہوئے میں نے آنکھ سے دیکھے اور کان سے ان کا درس سنا ۔ ان کی آنکھ میں نشست و برخاست میں مطالعہ سے ہیں جو دیکھنے والوں کو یقین دلاتے ہیں کہ بے شک ملا نظام الدین اور بحر العلوم اسی خاندان میں تھے ۔ مولوی طفیل احمد صاحب کی [illegible] میں نے نہیں پڑھی ۔ سائنس سے مذہب کو کبھی نقصان نہیں پہنچا ہے کہ جو کچھ نقصان پہنچ رہا ہے اس سے کہ ہم نہ سائنس جانتے ہیں نہ مذہب ۔ آپ کوئی سائنس داں مسلمان بتائیں پھر میں غور کروں گا کہ اس کے مذہب کو سائنس سے کیا نقصان پہنچا ۔ ہم تو ہمیشہ خطرۂ ایمان رہا ہے ۔ نیاز مند

حبیب گنج ۲۰ ؍ مئی ۱۹۱۵ء حبیب الرحمٰن

( ۶ )

بنام سید مخدوم عالم صاحب

مخدومی ۔ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

گرامی نامہ پہنچا ۔ چار مرتبہ رجسی آئے ۔ قلم لگانے کا موسم ختم ہو گئی ۔ ملک کے صاحبزادے مع گاڑی کے تشریف لے آئے باغ خود جا کر چن کر قلمیں ہاتھ لگیں لے گئے ۔ اس وقت باغبان کو بلا کر لکھوا کر پوچھا تو پانچ قلمیں ۔ کا پتا لگا ۔ روانہ کرتا ہوں ۔ تعداد میں کم ہیں لیکن وہ درخت ثمر [illegible] اعلیٰ ہیں ۔ انناس ۔ گلاب خاص ۔ تمیز قلمیں فرخ آبادی درخت کا ہیں ۔ یہ آخر فصل میں پھل دیتا ہے ۔ رنگ بڑا آم ہوتا ہے ۔ شیریں ہے ۔ ریشہ ہے ۔ نارنگی اور امرود وغیرہ کی پود کا یہاں اہتمام نہیں ہے ۔ نیاز مند حبیب الرحمٰن

حبیب گنج ۔ ۱۶ ؍ ستمبر ۱۹۱۵ء

(۱۱)

بنام علامہ عبدالعزیز میمن

مکرمی ذو الفضائل۔ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

۸ نومبر کا مرقومہ سامی نامہ پہنچا ممنون یاد فرمائی ہوں۔ اس سے مسرت ہوئی کہ آپ کا تقرر مسلم یونیورسٹی میں ہوگیا۔ اللہ تعالیٰ توفیق سعی بخشے اور سعی مشکور فرمائے۔

(۱) کوشش کیجئے کہ آپ کے طلبا میں ذوق اسلامی و علمی پیدا ہو۔ اس کی وہاں بہت کمی ہے بلکہ فقدان ہے۔

(۲) مولینا سید سلیمان اشرف صاحب سے اکثر نیاز مندانہ ملیئے۔

(۳) وہاں کی [illegible] سے خود مطمئن نہ ہو جیئے اور ان کو علمی رنگ کا شائق بنایئے۔ ان شاء اللہ دسمبر کی اواخر میں ملاقات ہوگی [illegible] الدیوان [illegible] پیش نظر ہیں۔ انشاء اللہ اجازت طبع عنقریب بھیجتا ہوں امتحان کی بقیہ کل اجزا آچکے۔ انشاء اللہ ساتھ لاکر آپ کے سپرد کر جاؤں گا۔ اجرت کتابت ادا ہوگی مولینا [illegible] کو [illegible]۔ کتب ابھی سے نقل دستیاب ہو جائے تو خوب ہو۔

(۴) پارٹی فیلنگ سے بہت سخت اہتمام کے ساتھ محترز رہیں۔ اسی طرح مذہبی مناقشے سے

امید ہے کہ آپ مع الخیر علی گڑھ پہنچ چکے۔ اسی لئے وہیں کے پتے سے خط بھیجتا ہوں۔

حیدرآباد۔ ۱۵ ر نومبر ۱۹۲۵ء — نیاز مند حبیب الرحمٰن

(۱۲)

بنام نواب رفعت یار جنگ مرحوم

جناب نواب صاحب کرم سراپا کرم۔ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔ شکر کرم

الحمد للہ خیریت ہے اور عافیت سامی کی دعا۔ زحمت فرمائی کی مطلق حاجت نہ تھی۔ ارشاد سابق پاکر حاضری دعوت کا عزم مصمم کر چکا تھا۔ اب دوسرے حکم کی بھی انشاء اللہ تعالیٰ تعمیل بالراس والعین ہوگی۔

جو مقصد عالی پیش نظر ہے اس کی کیفیت یہ ہے کہ آج سے ۳۵ برس پہلے ندوۃ العلما قائم ہوا تھا۔ شروع سے اس کے مدعا میرا نام ہے۔ اسی مجلس کی فرمائش سے جو کتاب علمائے سلف نامی میں نے لکھی اس میں ایک خاص باب علمائے ماضی کی رواداری کا ہی ہے اس میں مستند روایتوں سے دکھایا ہے کہ علمائے امت مختلف فرقوں کے علما کے ساتھ کیا برتاؤ فرماتے تھے۔ فرقوں کا مٹا دینا تو غالباً ممکنات سے خارج ہے لیکن باہمی نفرت اور عداوت تو بہت کچھ کم ہو سکتی ہے۔

مکرر۔ یہ ارشاد نہ ہوا کہ بیان کس وقت ہوگا۔ بہر حال میں صبح انشاء اللہ حاضر ہو جاتا ہوں۔ اس کے بعد جیسا ارشاد ہوگا۔ اگر اس سے پہلے حاضری پیش نظر ہو ارشاد فرمایا جائے۔

نیاز مند حبیب الرحمٰن

امید منزل۔ ۲۰ ستمبر ۱۹۲۷ء

(۱۳)

مکرمی۔ السلام علیکم

۱۴ نومبر کا عنایت نامہ پہنچا ممنون ہوں۔ میر انسخہ کلیات میر حسن کا یہاں نہیں ہے میرے ذاتی کتاب خانہ میں بمقام حبیب گنج ہے۔ یہ
آپ کا خط مہتمم صاحب کتاب خانہ کے پاس بھیجتا ہوں۔ وہاں سے تفصیل آنے پر انشاء اللہ مفصل جواب لکھوں گا۔

امید ہے کہ آپ مع الخیر ہیں۔[1]　　　نیازمند حبیب الرحمٰن

حیدرآباد ۸ر دسمبر ۱۹۲۵ء

(۱۴)

بنام مفتی سید شیر علی صاحب[2]

جناب قدوۃ الفضلا عمدۃ العلما۔ السلام علیکم ورحمۃ اللہ

جناب کے استاد بھائی مولینا سید سلیمان اشرف صاحب[3] کا رسالہ المبین ہدیۃً ارسال خدمت ہے اس کی نسبت جناب کی گراں مایہ
رائے مولف فاضل کو مطلوب ہے۔ اگر اوقات گرامی میں سے کچھ وقت نکال کر مطالعہ فرمایا جائے اور رائے قلمبند ہو تو عنایت کرم ہے
جلد ہو سکے تو مزید کرم۔　　　نیازمند حبیب الرحمٰن

امید منزل ۱۵ر نومبر ۱۹۲۹ء

(۱۵)

بنام مفتی سید شیر علی صاحب

قدوۃ الفضلا زبدۃ العلما جناب مولینا سید شیر علی صاحب مد فیوضہ۔ السلام علیکم ورحمۃ اللہ

اجمیر شریف میں مولینا سید سلیمان اشرف صاحب سے ملاقات ہوئی تھی۔ المبین کی بابت رائے گرامی کا اشتیاق بار بار ظاہر فرمایا
اب مکرمت نامہ آیا ہے۔ حافظ احمد حسین خان صاحب[4] کو بھیج کر یاددہی کا ارشاد ہے۔ چنانچہ تعمیلاً حافظ صاحب آئے ہیں۔ امید ہے
کہ کامیاب واپس جائیں گے۔　　　نیازمند حبیب الرحمٰن

حیدرآباد ۲۲ر دسمبر ۱۹۲۹ء

(۱۶)

جناب نواب صاحب۔ وعلیکم السلام ورحمۃ اللہ وبرکاتہ۔ شکر کرم
الحمدللہ مع الخیر ہوں۔ چہارشنبہ کی شب نواب میرزا یار جنگ بہادر کی دعوت میں پہلے سے مصروف ہے، چارشنبہ کو ورنگل جانا

---

[1] یہ خط میرے نام لندن میرے استفسار کے جواب میں بھیجا گیا تھا۔ [2] مولانا مفتی شیر علی مرحوم جامعہ عثمانیہ کے شعبہ دینیات میں استاد تفسیر تھے [3] مولانا سید سلیمان اشرف مسلم یونیورسٹی علی گڑھ کے استاد دینیات۔ [4] نظام کالج حیدرآباد کے استاد دینیات ہیں [5] مرزا سمیع اللہ بیگ، مرزا یار جنگ چیف جسٹس حیدرآباد

امید ہے کہ مزاج سامی قرینِ عافیت ہوگا۔ بحمد اللہ یہاں خیریت ہے۔ نیاز مند حبیب الرحمٰن
حبیب گنج ۲۲ جنوری ۱۹۳۶ء

(۲۳)

بنام ہاشمی صاحب

مکرمی ناظم صاحب کتب خانہ ریاست، السلام علیکم
شکریہ یاد آوری۔ یہاں کی کتابوں کی متعدد نوعیت کی فہرستیں مرتب و کمل تو ہیں مگر مطبوعہ نہیں ہیں، اگر ہوتیں تو ضرور ارسال کی جاتیں۔
یہاں دیہات میں ناقل کا اہتمام بھی دشوار ہے۔ اگر وہاں سے ناقل آ سکے تو نقل آسانی سے ہو سکے گی۔ کوشش کی جائے گی کہ طعام و قیام کی
تکلیف نہ ہو۔ حال ہی میں کتب خانہ آصفیہ حیدر آباد دستاگر مواد و فہرست لے گئے ہیں۔ نیاز مند حبیب الرحمٰن
حبیب گنج ضلع علی گڑھ۔ ۲۸ جون ۱۹۳۶ء

(۲۴)

جناب نواب صاحب صدر الطاف و کرم مد الطافہ۔ السلام علیکم
کارڈ تقریب عزیزہ وسلمہا کا آیا۔ یاد فرمائی کا دل شکر گزار ہے۔ بہ ہما تو شرکت سے مجبور رہا لیکن میرا دل آپ کی مسرت میں شریک ہے۔
اللہ تعالیٰ اہل بیت اطہار کے صدقے میں یہ تقریب مبارک فرمائے، ہوشہ دراز تک دولہا اور دولہن شاد و کامیاب رہیں۔
بارک اللہ علیہما و جمع فیہما بالخیر نیاز مند حبیب الرحمٰن
حبیب منزل، علیگڑھ۔ ۱۲ نومبر ۱۹۳۶ء

(۲۵)

بنام نواب سید شمس الحسن صاحب خلف جناب نواب سید علی حسن صاحب

عزیز گرامی قدر سلمہ اللہ تعالیٰ! السلام علیکم و رحمت اللہ و برکاتہ!
آپ کے والد ماجد اور اپنے مہربان مخدوم نواب صاحب کی خبرِ رحلت سے دلی افسوس ہوا انا للہ و انا الیہ راجعون۔
نواب صاحب کی خدمت میں دیرینہ نیاز تھا جس کے باعث علامہ شبلی مرحوم ہوئے تھے۔ اس دوران میں مرحوم کے جو اوصاف دیکھے تھے
وہ ہمیشہ نقشِ دل رہیں گے۔ ہر ملاقات میں حسنِ اخلاق اور مخلصانہ محبت کا اثر دل محسوس کرتا تھا۔
ندوۃ العلماء کی نظامت جس بے لوث اور خلوص سے کی وہ یادگار ہے۔ جس وقار اور شان سے زندگی بسر کی وہ مثال ہو سکتی ہے۔ اللہ
تعالیٰ مرحوم کو جنات الفردوس میں جگہ عطا فرمائے۔ آپ کو اور جملہ پس ماندوں کو صبرِ جمیل اور اجرِ جزیل بخشے۔ نیاز مند حبیب الرحمٰن
حبیب گنج ضلع علیگڑھ۔ ۲۴ نومبر ۱۹۳۶ء

(۲۶)

[illegible] ڈاکٹر سید محمد منشی بہار پٹنہ

جناب من — السلام علیکم
مخل اوقات گرامی ہونے کی معافی چاہ کر چند سطریں ایک ملکی تعلیمی [illegible] کے بارے میں لکھنا چاہتا ہوں۔
آل انڈیا مسلم ایجوکیشنل کانفرنس علی گڈھ کے اغراض و مقاصد اور حالات جناب کو معلوم ہیں ان کا بیان لکھنا تضیع اوقات کے جرم کا
ارتکاب ہوگا۔ اس کانفرنس کے اجلاس سالانہ ہندوستان کے تمام صوبوں کے دارالصدر کے علاوہ بہت سے اضلاع اور ایک سے زیادہ اسلامی
ریاستوں میں ہو چکے ہیں۔ کانفرنس کے خادموں کی دلی آرزو یہ ہے کہ اس کا سالانہ اجلاس صوبہ بہار کے مردم خیز و علم پرور دارالصدر پٹنہ میں بھی
دیکھنے۔ اور وہاں کے اہل علم اصحاب کی رایوں سے مستفید ہوتے۔
بہت عرصہ ہوا کہ ہندوستان کے علماء کی مشہور انجمن ندوۃ العلماء کے اجلاس پٹنہ میں حاضر ہونے کا مجھ کو بھی شرف حاصل ہوا تھا اس وقت
کی یاد میرے دل میں خصوصاً یہ تمنا تازہ رکھتی ہے کہ زندگی میں ایک بار وہ عزت حاصل ہوتی۔
اجلاس کے متعلق مزید تفصیل نظامی صاحب اور سید الطاف علی صاحب پیش کر سکیں گے۔
۲۵ راگست ۱۹۳۰ء　　نیازمند حبیب الرحمٰن

(۲۷)

[illegible]

کرمی — السلام علیکم
میرے کتب خانہ کے مہتمم کا جواب آیا۔ انکی علالت کی وجہ سے جواب میں دیر ہوئی
تیجۂ اطلاع حسب ذیل ہے۔
کلیات حسن اردو: — اول ۶ قصائد: منقبت و امرا کی مدح میں۔
مثنویاں: سحر البیان، رموز العارفین۔ مدح قصر جواہر۔ در بیان شادی۔ ہجو حویلی گرمی۔ بصفت چاہ۔ ہجو خاک۔ در صفت
[illegible]۔ تعریف بارہ چپانہ۔ در تعریف فیض آباد۔ مدح جواہر علی خاں۔ تہنیت عید۔ متفرق ۲۔ جملہ ۱۵ مثنوی۔
اس کے بعد غزلیات۔ مخمسات۔ مسدسات۔ فردیات رباعیات۔ واسوخت۔
تفصیل بالا سے معلوم ہو گا کہ انگلستان کے نسخے سے میرے یہاں کے نسخے میں کلام زیادہ ہے۔ البتہ مثنوی گلزار ارم کا نام مہتمم نے نہیں
لکھا۔ امید کہ آپ بخیریت ہیں۔ الحمد للہ یہاں عافیت ہے۔　نیازمند حبیب الرحمٰن
حیدرآباد ۶۔ جنوری ۱۹۳۵ء

(۲۸)

بنام عرشی صاحب

کرم فرما ۔ السلام علیکم و رحمۃ اللہ و برکاتہ

اول شکر عنایت نامہ کا اس کے بعد مکاتیب غالب کا۔

مکاتیب دیکھ رہا ہوں ۔ بڑی ادبی خدمت ہوئی ۔ ریاست رام پور کی قدیم شانِ معارف پروری کے شایاں ۔

ہز ہائنس مد اقبالہ کے عہد کی گرامی پایہ یادگار ہے ۔ دل تمنا ہے کہ بہت سی ایسی یادگاریں مسلسل جاری رہیں ۔

چیف منسٹر صاحب کے توجہ نے بڑی مدد کی ، بکار بہ کیسہ کر پروان چڑھایا ۔

آپ کی دیدہ ریزی اور محنت اور آپ کے معاونوں کے خدمت لائق صد تحسین و شکر ہے ۔

یہ کام رام پور ہی میں ہو سکتا تھا اور وہ بھی آپ سے نکتہ سنج کے ہاتھوں سے

از او پیوست دہ بازوی تو　　　نیازمند حبیب الرحمٰن

حبیب گنج ضلع علی گڑھ ۱۴ ؍ مارچ ۱۹۳۸ء

(۲۹)

بنام عرشی صاحب

کرم فرما عنایت گستر ، السلام علیکم

راست مکاتیب غالب صفحہ ۸۰ ، انکا پڑھ کر آپ کی کوشش بلیغ کا دل نے مزید اعتراف کیا ۔ اللہ تعالیٰ راست [illegible]

سے اعلیٰ اہتمام میں مشکور ہو ۔

جدید دیدہ ریزی آپ نے واقعات کے تحقیق کرنے میں فرمائی ہے ۔ ہر کا مقتضی یہ ہے کہ ایک واقعہ کی طرف توجہ [illegible]

صاحب نے ذخیرۂ کتب کے بابت (صفحہ ۱۰۰) تحریر ہے ۔ یہ پورا ذخیرہ الخ عرض یہ ہے کہ بہت سا حصہ باقی بھی رہ گیا تھا ۔ جو میرے تک [illegible]

مولوی شبلی صاحب مرحوم نے بھی بہت سی کتابیں اس ذخیرہ سے دیکھی تھیں اور اس بناء پر موصوف فرمایا کرتے تھے کہ اگر اس کتاب خانے [illegible]

کم ہوجاتے تو اس کی وسعت پر لوگ حیرت کریں ۔

سات نسخے مختلف علوم کے نادر اس ذخیرے کے یہاں بھی ہیں ۔ جن پر حکیم مظفر حسین خاں کے دستخط علاوہ مہر کے ہیں ، [illegible]

مسیح الدولہ کی بھی مہر ہے ۔ مزاج گرامی کی عافیت کی تمنا پیہم تم کا ہے ۔　　　نیاز نشان حبیب الرحمٰن

حبیب گنج ضلع علی گڑھ ۲۵ ؍ مارچ ۱۹۳۸ء

(۳۰)

بنام عرشی صاحب

کرم فرما مکرم مد ظلہ ۔ السلام علیکم و رحمۃ اللہ و برکاتہ ۔

۲۸ مارچ کے سالِ نو کا سپاس ، اردو میں سپاس ، مگر دل سے لطف و کرم پر شرح جان پرور پر

(۳۴)

**بنام عرشی صاحب**

کرم فرا لطف گستر۔ السلام علیکم ورحمۃ اللہ۔

شکر کرم بیضمراہ بہت وقیع ہے۔ گر میرا علم محدود کوئی تصنیف میرے پیش نظر نہیں جو گزشتہ کتب خانوں کے بابتہ آگاہی بہم پہنچا سکے
اس لئے معذور رہوں۔

ایک مخلصانہ گزارش۔ میدان ریڈیو شاری امتیاز نہیں رکھتا والسلام بالاکرم　　نیازمند حبیب الرحمٰن

حبیب گنج ضلع علی گڑھ ۱۵ مارچ ۱۹۴۰ء

(۳۵)

**بنام علامہ کیفی چریا کوٹی مرحوم و مغفور**

مولوی صاحب۔ السلام علیکم ورحمۃ اللہ

التفات نامہ اور تصنیف دو مہینے سے پیش نظر ہے۔ لطف افزا ہے کیف آفرین ہے۔ تاخیر ضرور قابل گرفت ہے گر عنایت اعتماد کرم اور لطف
اندوزی ہے۔

نظم سے ایک بار زیادہ مستفید ہوا۔ کلام کی خوبی نے گرویدہ کیا۔

ممدوح کی بے مائگی مدح پر شرمندہ۔

بہرحال اس دور میں فارسی کا قصیدہ اس روانی و برجستگی سے ادا کرنا قابل صد آفرین ہے۔

مجھ جیسے ناشناس کی تحسین و آفرین نہیں اہل فہم و نکتہ شناس کے صد آفرین کے لائق ممنون کرم ہوں اور شکر گزار التفات۔ والسلام

۳۔ جون ۱۹۴۰ء

(۳۶)

**بنام عرشی صاحب**

کرم فرما لطف گستر مدالعالیہم السلام علیکم ورحمۃ اللہ

منشی احمد حسین صاحب نے مقالہ سامی لاکر مجھ کو دیا۔ تفسیر کے متعلق عجلت ممکنہ سے میں نے پڑھا۔ روح فرحت سے بالیدہ ہو گئی۔ کامیاب
عظیم ہے۔ بارک اللہ۔ دل تمنا ہے کہ اور نسخے اور نسخہ کتاب خانہ مکمل ہو کر شائع ہو۔ ہز ہائینس نواب صاحب بہادر نے اشاعت منظور فرمائی یہ اس
عہد کا بڑا علمی کارنامہ ہوگا۔

گر مبارک۔ دوسری صدی ہجری کی تالیف تفسیر کی اشاعت بڑا کارنامہ ہوگا۔ انشاء اللہ

منشی موصوف نے یہ مژدہ بھی دیا کہ حبیب گنج میں ملاقات اور معائنہ کتب خانہ آپ کے پیش نظر ہے۔ اہلاً وسہلاً مرحبا۔

بوقت فرصت ضرور قصد کیجئے۔ دلی مسرت حاصل ہوگی۔ امید ہے کہ مزاج سامی مع الخیر ہوگا۔ الحمد للہ تعالیٰ یہاں بھی خیریت ہے۔

حبیب گنج ضلع علی گڑھ ۱۱ فروری ۱۹۴۱ء　　نیازمند حبیب الرحمٰن

(۳۷)

بنام عرشی صاحب

کرم فرما صاحب الفضل عرشی باامتیاز کو فرشی خاکسار کا سلام

گرامی نامہ پہنچا یہ تو آپ کا لطف و کرم ہے۔ مقالہ پڑھا غور سے دل لگا کر پڑھا کسی ترمیم کی ضرورت محسوس نہ ہوئی لہٰذا معارف کو بھیجا جا رہا ہے ممنون ہوں کہ مقدمہ میں میرا ذکر لطف خاص سے فرمایا گیا۔ مشتہر کے متعلق میں نے کہا تھا کہ اب آپ نے بھی کہ تحقیق کا قدم آگے بڑھایا و لکم الفضل۔ والسلام ختم الکلام

نیاز مند حبیب الرحمٰن

حبیب گنج ضلع علی گڑھ ۵ اپریل ۱۹۴۱ء

(۳۸)

بنام عرشی صاحب

عرشی باامتیاز کی خدمت میں فرشی بانیاز کا سلام

اس وقت پروفیسر شیرانی صاحب کی خدمت میں حاضر ہوں۔ آج کل قدرت اللہ شوق کا تذکرہ طبقات الشعراء حسب فرمائش انجمن ترقی اردو ایڈٹ کر رہے ہیں دو نسخے موجود ہیں تاہم مزید نسخہ مطلوب ہے۔ ... ... کتاب خانہ ریاست رام پور میں نسخہ ضرور ہوگا۔ ہو تو آپ شیرانی صاحب کو ذیل کے پتے پر آگاہ فرما دیں۔ مجھ کو اس کا اطمینان ہے کہ آپ کا شوق امکانی مدد میں دریغ فرما نہ ہوگا اس لئے مزید تحریر غیر ضروری ہے۔ والسلام ختم الکلام۔

نیاز مند حبیب الرحمٰن

لاہور ۱۵ اپریل ۱۹۴۱ء

(۳۹)

بنام عرشی صاحب

کرم فرما لطف گستر مد الطافہم، السلام علیکم

باعث تکلیف دہی یہ کہ کتاب شرح صدر شہید علی ادب القاضی امام ابی بکر خصاف کتاب خانہ ریاست میں ہے یا نہیں۔ حیدر آباد میں اس کے طبع کا اہتمام ہو رہا ہے۔ وہاں نسخہ مطلوب ہے۔

نیاز مند حبیب الرحمٰن

حبیب گنج ضلع علی گڑھ ۲۴ جولائی ۱۹۴۱ء

(۴۰)

بنام عرشی صاحب

کرم فرما لطف گستر محقق بلند پایہ عرشی صاحب، السلام علیکم

المعارف (جولائی۔ اگست ۴۱ء) آپ کا محققانہ مضمون پڑھا۔ شوق انگیزی و لطف بخشی آپ کی تحقیق اور انداز بیان سے ہمیشہ پیدا ہوتی ہے۔ ایک سے زائد پہلو لطف افزا بلکہ سبق آموز ہیں۔ سب سے اول حیرت یہ ہے کہ صدیوں کی گمنامی زندگی کے بعد مظہر کس قوت سے نمایاں و عیاں ہو رہا ہے۔ حد اس پر ہوئی کہ ظہور الاسرار کے پردے سے روز روشن کی طرح نکلا، اور جو پردہ چھپانے کے لئے ڈالا گیا تھا وہ ظہور تام کا باعث ہوا۔

اس کے بعد مستشرقین سے جو اضطراب ہوا وہ بھی سبق آموز ہے۔ آج دار الخلافہ کے نام نہاد اہل تحقیق رہ رہ کر اسی ایشے کے تسبیح خوان بنے ہوئے ہیں۔ عرشی نے اپنے خیال کی بلندی قائم رکھی۔

الآخر آپ نے 'کرنی' کی تحقیق میں جو مراتب و مدارج طے کیے وہ قابل مبارک باد ہیں۔

آپ کے مضمون کو پڑھ کر پورا اطمینان ہو جاتا ہے کہ تذکرہ شاعر اور مؤلف شرح ظہور الاسرار ایک ہے

مصنف کی روح آپ کی تحقیق سے شاد ہو رہی ہو گی۔ جزاکم اللہ تعالیٰ

تھوڑی سی خود غرضی۔ مرآۃ الاسرار کا حوالہ پڑھ کر طبیعت مشتاق مطالعہ ہے۔ کیا یہ ممکن ہے کہ اس کی نقل کا اہتمام ہو سکے۔ جیسا کہ [illegible]
کتابخانہ ریاست سے یہ کتابخانہ فیض حاصل کرتا رہا ہے۔ والسلام و بالاکرام    نیاز مند حبیب الرحمٰن
حبیب گنج ضلع علی گڑھ ۳۰؍ اگست ۱۹۴۱ء

(۹۱)

بنام عرشی صاحب

کرم فرما کرم، السلام علیکم و رحمۃ اللہ و برکاتہ۔

شکر گزار ہوں، سرورق موم جامہ صاحب کا نام تحریر فرمائیے تا کہ خط لکھ دوں اس تفصیل سے ممنون کیجیے کہ معمولی خط کی کیا لاگت ہو گی۔ خط پاکیزہ [illegible]
کاغذ عمدہ اور مضبوط کس لاگت میں ہاتھ آئے گا۔

اس کے بعد انشاءاللہ جواب مفصل پیش ہو گا۔ والسلام ختم الکلام    نیاز مند حبیب الرحمٰن
حبیب گنج ضلع علی گڑھ ۴ ستمبر ۱۹۴۱ء

(۹۲)

بنام مالک رام

عنایت گستر مہر پرور

خط پڑھ کر کس قدر خوشی ہوئی۔ کیا بیان کروں۔ جب مدت تک کوئی خط نہ آیا تو جامعہ ملیہ سے دریافت کیا جواب شافی نہ ملا برابر خیال رہا خط [illegible]
میں کس وقت 'مالک رام' پر نظر پڑی دل خوشی سے اچھل گیا کہ مطلب پا لیا۔ اس سے زیادہ خوشی ہوئی کہ باوجود دور دراز ملک میں ہونے کے ادب کی خدمت
کر رہے ہو۔

مفتی ولی اللہ کی کتاب سراج المعرفت میرے یہاں نہیں ہے نہ غالب کی پنج آہنگ مطبوعہ مطبع نور الدین ہے۔ تذکرہ گلزار بہار البتہ خود مصنف [illegible]
کا صحیح کردہ چھپا ہوا نسخہ ہے۔ مگر مطبع کا نام نہیں۔ انتہا یہ کہ ٹائیٹل پیج بالکل سادہ ہے۔ لیکن جہانگیر آباد میں چھاپا گیا۔ اس کے اختتام کی عبارت لکھتا ہوں
عبارت آرائی سے قطع نظر کر کے مطلب کے الفاظ لکھ رہے ہیں۔

ایزد سخن آفریں را ستایش و آفرینندۂ کلام میں را نیایش کہ بتاریخ دوم شہر شوال المکرم ۱۲۵۲ھ یک ہزار و دو صد و پنجاہ و دو از
ہجرت سردار انبیا صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم این جام جہان نما ... موسوم بہ گلشن بیخار ... بے ساختہ و پرداختہ ... نواب مصطفیٰ خان
بہادر متخلص بہ شیفتہ است بریں انداز آرائش و بنظر تصحیح جناب ممدوح نمائش گرفت۔

اس عبارت بالا کے شروع کرنے سے پہلے یہ الفاظ لکھے ہیں "نقل کتبہ کاتب"۔ اس سے معلوم ہوتا ہے کہ جس نسخے سے یہ نسخہ چھاپا گیا وہ نواب صاحب کا دیکھا ہوا تھا۔ تالیف تذکرہ کا سال ۱۲۷۲ھ ہے۔

الحمد للہ خیریت ہے۔ آپ کی صحت کا آرزومند　　　نیازمند حبیب الرحمٰن

حبیب گنج - ۱۹ ستمبر ۱۹۴۱ء

(۴۳)

[illegible] صاحب

کرم فرما لطف گستر - السلام علیکم و رحمۃ اللہ

زحمت انتظار کی معافی چاہتا ہوں۔ کتاب مرآۃ الاسرار کی نقل بر جبلہ ۲ کرا دیجئے اجرت کا حساب اصل کتاب کے صفحہ بہ صفحہ کے مطابق ہوگا

نوٹ میں کششیں زیادہ ہیں۔ والسلام

کیا آپ کے کتب خانہ فیض نشان میں امام طیبی کا حاشیہ تفسیر کشاف ہے؟ مسمّی بہ فتوح الغیب　　　نیازمند حبیب الرحمٰن

حبیب گنج ضلع علی گڑھ ۱۷ اکتوبر ۱۹۴۱ء

(۴۴)

[illegible] صاحب

کرم فرما عنایت گستر - السلام علیکم و رحمۃ اللہ

ایک معذرت خواہ امیدوار کرم حاضر ہے۔ خطوں کے جواب میں خلاف معمول اس قدر تاخیر ہوئی ہے کہ آپ کو زحمت انتظار رہی مجھ کو معذرت کرنے

میں بھی تشتت اشغال، بیرونجات کی مسلسل آمد و رفت باعث ہوئی۔ اس کے ساتھ اتفاق بھی ہے کہ ایسا ہوا۔ ایک باعث یہ ہے کہ مہتمم کتب خانہ بحکم علیل ہے

غالب کا نمونہ فارسی خط میرے پاس ہے۔ جو مہتمم صحت پا کر کتب خانے میں آئیں انشاء اللہ نقل ارسال خدمت ہوگی

فہرستوں کے زبان کے بابت عرض ہے کہ جس زبان کے کتابیں ہیں اسی زبان میں ان کی فہرست تو فائدہ اتم ہوگا۔ میرا ایسا خیال ہے۔

فہرست عربی کا نمونہ مہتمم کے تحویل میں ہے۔ صحت کا انتظار ناگزیر۔ مرآۃ الاسرار کی نقل کے مصارف کا اگر تخمینہ پورا عنایت ہو تو نقل کی بابت مطبوعہ

نمونہ ۱ و ۲ دونوں کا تخمینہ عنایت ہو۔ خیریت سامی کا طالب ہوں۔ پر خیر نامہ معذرت ہے والسلام

کمرہ میرا ربط آپ سے ہے اس لئے بکار سرکار رام پور غیر ضروری ہے۔　　　نیازمند حبیب الرحمٰن

حبیب گنج ضلع علی گڑھ - ۲۶ نومبر ۱۹۴۱ء

(۴۵)

[illegible] صاحب

کرم فرما لطف گستر الطافہم - السلام علیکم و رحمۃ اللہ

شکرانہ کرامت۔ مرآۃ الاسرار کی نقل کے مصارف کی تفصیل معلوم ہوئی۔ کاغذ کے مصارف اور معلوم ہو جائیں اور یہ بھی معلوم ہو جائے کہ کاتب

کو کیا پیشگی دیا جائے گا تو میں رقم حاضر کر دوں۔ دوسرے خط والے کاتب سے لکھوا لیجئے۔ نمونہ کے قلم سے ذرا قلم خفی کر دیا جائے تو زیادہ موزوں معلوم ہوگا۔

مہتمم کتب خانہ تو ہنوز علیل ہیں شفاہ اللہ تعالیٰ۔ دوسرے قلم سے خط غالب کی نقل ملفوف ہے۔

امید ہے مزاج سامی بخیر ہوگا۔ الحمد للہ یہاں خیریت ہے۔
کمرہ کاغذ کا انتخاب آپ کی رائے زریں پر محمول ہے۔ نیازمند حبیب الرحمٰن
حبیب گنج ضلع علی گڑھ ۳ جنوری ۱۹۴۲ء

(۴۶)

بنام عرشی صاحب

مصدر لطف و کرم عرشی صاحب السلام علیکم
ایک محترم کی فرمائش یہ دریافت کرنے کی ہے کہ آیا رام پور لائبریری میں اخبار الاخیار حضرت شیخ دہلویؒ کا نسخہ بخط مولف ہے۔ جواب منت [illegible]
حبیب گنج ضلع علی گڑھ ۲۶ اپریل ۱۹۴۲ء نیازمند حبیب الرحمٰن

(۴۷)

بنام عرشی صاحب

کرم گستر
نیکی اور پوچھ پوچھ۔ بزم معارف میں فالقہ ادب جگہ پا چکا ہوں۔ مقالہ مزید عنایت ہو۔ والسلام
حبیب گنج ضلع علی گڑھ۔ ۱۱ مئی ۴۲ء نیازمند حبیب الرحمٰن

(۴۸)

بنام عرشی صاحب

کرم فرما عنایت گستر۔ السلام علیکم و رحمۃ اللہ
بنا و شرف الدین نے ٹائپ کے نمونے آپ کی فرمائش کے بموجب میرے پاس بھیج دیئے ہیں۔ تھوڑی تکلیف گوارا کر کے نمونے دیکھئے۔ پسند کیجئے۔ مولوی عبد المجید خاں صاحب نے نمونہ ۲ پسند کیا ہے۔ آپ کو بھی اتفاق ہو تو کرم سے یہ دریافت کر لیجئے کہ نمونہ مذکور کے اگر ایک ہزار نسخے طبع ہوں تو کیا صرف ہوگا۔ نیز ۵۰۰ نسخوں کا۔ آم رسیدے لدے ہوئے ہجوم آئے ہیں اہل شوق کو دعوت دے رہے ہیں یاد کر رہے ہیں۔ میں مسرور ہوں کہ بحمد اللہ تعالیٰ احباب مامور کرم فرما ہوں گے۔ لطف ہم آمی حاصل ہوگا۔

یارب ایں آمدہ است کہ چہ خوش است ۔ تو بدیں آمدہ مرا پرسال

حبیب گنج ضلع علی گڑھ۔ ۱۳ مارچ ۱۹۴۳ء نیازمند حبیب الرحمٰن

(۴۹)

بنام عرشی صاحب

لطف و کرم فرما مرآمدہ آہا۔ السلام علیکم و رحمۃ اللہ
یہاں ایک نسخہ کئی نسخوں سے شرح کاشف امام طیبیؒ کا نقل کیا گیا ہے۔ اب اس کے مقابلے کا اہتمام ہے۔ نیز مزید نسخوں کی تلاش ہے
جناب میاں محمد شاہ صاحب محدث مرحوم کے خاندان میں ایک سے زائد نسخے ہیں۔ میں اس آستانے کے حاضر باشوں میں سے ہوں گر جانشین [illegible]

سے ملاقات نہیں۔ کیا آپ کے اطمینان پر یہ نسخے مل سکتے ہیں۔ مصارف آمد و واپسی میرے ذمہ رہیں گے۔
امید ہے کہ مزاج گرامی بخیر اور مصروف مشاغل علمیہ ہوگا۔ الحمدللہ میں بعافیت ہوں۔ والسلام

حبیب گنج ضلع علی گڑھ ۱۶ اپریل ۱۹۴۳ء نیازمند حبیب الرحمٰن

(۵۰)

بنام عرشی صاحب

کرم گستر لطف پرور گرامی مرتبہ عرشی ہاکر۔ فرشی کا سلام شوق اور شکر لطف و کرم
حسب معمول ستر تحریر سامی شرف اوج لائے کر آئی انتخاب مرزا غالب کی اشاعت دل نواز خبر ہے۔ نسخہ میرے پاس آئے جو قیمت مقرر ہو گی حاضر کی جائے گی۔ علی ہذا القیاس دستور الفصاحت الکاشف کے نسخوں کی تفصیل دیکھی۔ یہاں جو نسخہ نقل ہوا ہے۔ اس کے مقابلے اور تصحیح کا اہتمام کل سے شروع ہوتا ہے۔ انشاء متعدد نسخے جمع ہیں۔ اگر آپ کے باقاعدہ توسط سے نسخہ [illegible] اور [illegible] یہاں بھیج دیں بذریعہ بیمہ تو بشا کرم قاضی سید احمد شاہ صاحب اور آپ کا ہو۔ انشاء بعد فراغ جلد بحفاظت نسخے واپس ہونگے۔ مصارف آمد و رفت میرے ذمہ ہوں گے
الحمدللہ بہ عافیت ہوں۔ آپ کی عافیت کا آرزو مند۔ والسلام ختم الکلام نیازمند حبیب الرحمٰن
حبیب گنج ضلع علی گڑھ ۷ مئی ۱۹۴۳ء

(۵۱)

بنام عرشی صاحب

بلند پایہ ادیب جناب عرشی کو خاکسار کا سلام فرشی
شکر کرامت۔ بہ تعمیل ارشاد اصل نسخہ سید حسین سے مقابلہ کیا۔ جو پرچہ مرسلہ گرامی نامہ تھا۔ اسی پر نتیجہ مقابلہ لکھ کر واپس کر رہا ہوں۔ یہ مصرع کہاں کا ہے "اگر تو مستی از ساغراں اثر یا" اس کا پتہ نہ لگا اس لئے مقابلے سے معذور رہا۔ مکرر۔ لفافہ بند کر کے دوبارہ نظر ڈالی مصرع مل گیا۔ مقابلے کا نتیجہ درج پرچہ ہے
مہتمم کتابخانہ مولوی صاحب شرح طیبی کے نسخوں کے مقابلے میں منہمک ہیں اس لئے تعمیل ارشاد نہ کر سکے۔ تاخیر کا خیال کر کے اس وقت میں نے ہی مقابلہ کر کے تعمیل ارشاد کی۔
مکاتیب غالب کے باب میں دوسرے وقت عرض کر سکوں گا۔ اس وقت کوئی خیال پیش نظر نہیں۔ والسلام
مکرر یہاں کا موجود نسخہ سید حسین ۱۲۶۴ھ کا چھپا ہوا ہے۔ میرزا کو اس پر تمغلہ العالی سے یاد کیا ہے۔ محمد مرزا خان نے اپنے مطبع محمدی دہلی میں چھاپا تھا۔

نیازمند حبیب الرحمٰن
حبیب گنج ضلع علی گڑھ ۱۴ جون ۱۹۴۳ء

---

ل میرا استفسار تھا۔ "اگر تو مستی از ساغراں اثر یا" مالک رام صاحب نے غلطیہ چھاپا ہے [illegible] یہ عبارت لکھ دی ہے مصرع قطعہ تاریخ نقل میں نہیں ہے یہ بھی معلوم نہ ہوا کہاں کا ہے۔ اس لئے مقابلہ نسخہ سے تعین سے ایسا ہو مقابلہ کیا جائے۔ حبیب الرحمٰن ۱۲ جون ۴۳ء۔ مکرر۔ دوبارہ دیکھنے پر پتہ لگ گیا اصل میں غلطیہ ہے جیسا مالک رام نے لکھا ہے۔

(۵۲)

بنام عرشی صاحب

ادیب ماہر جناب عرشی کی خدمت میں خاکسار فرشی کی تسلیم و تہنیت عید سعید۔
حافظ شیرازی کا ایک قلمی دیوان بخط قوام شیرازی یہاں ہے۔ خط میں شان خطاطی ہے۔ پورا نسخہ ہے مگر سن کتابت نہیں ہے۔ معتبر نسخے سے
معلوم ہوا ہے کہ کتاب [illegible] فہرست میں خطاط موصوف کا نوشتہ نسخۂ مثنوی مہر و مشتری کا ہے۔ اگر اس پر سنہ کتابت ہو تو اطلاع سے ممنون کیجیے اس سے
اس کا زمانہ متعین ہو جاتا ہے۔ والسلام ختم الکلام۔
نیاز مند حبیب الرحمٰن
حبیب گنج ضلع علی گڑھ ۸ر اکتوبر ۱۹۴۳ء

(۵۳)

بنام عرشی صاحب

کرم فرما لطف گستر		السلام علیکم و رحمۃ اللہ و برکاتہ
ماہ حال کا نامہ لطف آیا۔ نامہ لطف بیاں کہ حبیب گنج پر لطف فرمائی ہو گی یہ مژدہ لایا۔ یہ مژدہ صد گونہ بہجت ہے۔ راست ضرور آیئے انشاء اللہ
آرام سے رہئے گا۔ گرمی اطمینان ہے۔ کم از کم ایک شب قیام کیجیے تاکہ کتابوں پر تفصیلی نظر پڑ سکے اور مجھ کو اس سے نفع پہنچے۔ اس سے زیادہ کرم ہو تو [illegible]
دستور الفصاحت آپ کی تمام ہے۔ شائع ہوئی خوب ہوا۔ جلد نسخہ مجھ کو عنایت ہو۔ قیمت مع صرف حاضر کی جائے گی۔
قوام کے دیوان میں آپ کی تحریر چسپاں کیے دیتا ہوں تاکہ عہد کا کچھ تعین ہو جائے۔
الحمد للہ بعافیت ہوں آپ کی عافیت کا آرزومند۔		نیاز مند حبیب الرحمٰن
حبیب گنج ضلع علی گڑھ ۱۶ر اکتوبر ۱۹۴۳ء

(۵۴)

بنام ڈاکٹر غلام یزدانی صاحب

کرم فرما یزدانی صاحب السلام علیکم
مدت کے بعد نصف ملاقات ہوئی۔ شکر کرم۔ اس لطف پر مزید کرم شمائل افریقہ پر مضمون کی کاپی۔ نقشے دیکھ کر آنکھیں روشن ہوتی ہیں۔ اصل [illegible]
کس قدر دل افزا ہوں گی۔ قرآن کی تاریخ البتہ نظر گذرنے کے لئے لگی ہوئی ہے۔ والسلام		نیاز مند حبیب الرحمٰن
حبیب گنج ضلع علی گڑھ ۳ر فروری ۴۴ء

(۵۵)

بنام عرشی صاحب

کرم فرما لطف گستر		السلام علیکم و رحمۃ اللہ و برکاتہ۔
الطاف نامہ پہنچا۔ نور چشم کے حادثے کی خبر نے دل دکھایا۔ اللہ تعالیٰ صبر و اجر آپ کو بخشے۔ رضینا بقضاء اللہ تعالیٰ۔ کوشش کی جائے گی
کہ طبیعت کا خاطر خواہ رام جلد ہی ہو سکے۔		حبیب منزل علی گڑھ ۲۵ر اکتوبر ۴۴ء

(۵۶)

[illegible] عرشی صاحب

مکرم و کرم فرما عرشی کرمخلص کا فرشی سلام

کتابخانہ عالیہ ریاست رامپور میں نواب نجیب الدولہ مرحوم والی نجیب آباد کی نادر شبیہ ہے ۔ اگر آپ کی توجہ سے اس کی تین کاپیاں مجھ کو مل سکیں تو دل سے ممنون ہوں گا ۔ مجھ کو حضور پرنور فرماں روائے رامپور کی علم نوازی سے امید ہے کہ پیشگاہ عالی سے اس کی اجازت صادر ہو سکے گی ۔

زیادہ شوق کلام ۔

نیازمند حبیب الرحمٰن

سلطان جہاں منزل علی گڑھ مورخہ ۷ / اپریل ۱۹۴۵ء

(۵۷)

[illegible] عرشی صاحب

ادیب بلند پایہ عرشی بالایہ السلام علیکم و رحمۃ اللہ و برکاتہ

علی گڑھ سے کارڈ آپ کا لکھا ہوا یہاں آیا ۔ نادرات شاہی کے انطباع کا مژدہ لایا ۔ اس سطر سے بڑا لطف دل نے پایا کیا جناب نے ملاحظہ فرمائی جناب کی توجہ ہو اور کتاب ملاحظہ ہو جائے یہ کس طرح ممکن ہے ۔ ایک نسخہ تحفۃً میرے پاس آجائے ۔ نیازمند حبیب الرحمٰن

حبیب گنج ضلع علی گڑھ ۱۶ / اپریل ۴۵ء

(۵۸)

[illegible] عرشی صاحب

کرم فرما لطف گستر السلام علیکم و رحمۃ اللہ و برکاتہ

شکر کرامت ۔ نادرات شاہی آئی ۔ بیدا مکھیں بابر و جہانگیر کی تحریریں اور العصریوں کی تصویریں دیکھ چکی ہیں وہ ان تصنیفوں سے عبرت زدہ ہوتی ہیں ۔ تخت نشین ، شہریار ۔ شاغل بہ سیف و حدیث ۔ کیسے کیسے امرا گروہ حاضر کام کرن لے ۔ تصویر کی اطلاع کا فقرئس کرتا ہوں جس کی فرمائش پر مکلف ہوا تھا ۔

سنگ گوہر کا نسخہ یہاں نہیں ہے ۔
مولوی معین الدین صاحب کا سلام مسنون

نیازمند حبیب الرحمٰن

حبیب گنج ضلع علی گڑھ ۔ ۲ مئی ۴۵ء

(۵۹)

[illegible] عرشی صاحب

کرم فرما الطاف گستر عرشی با امتیاز کی خدمت میں فرشی با نیاز کا سلام اخلاص انضمام ۔

کتاگوں نوازشوں کا شکر ۔ پیکٹ کھولا ۔ ایک عجائب گھر دیکھا نظر ہی ۔ کیا وجاہت ہے ۔ کیا شان ہے ۔ اب نہ یہ صورتیں ہیں نہ وہ سیرتیں ۔
ایک کاپی سید الطاف علی صاحب فرمائش کو دیدوں گا ۔ اور وہ چاہیں گے تو سب ان سے ایک کاپی لے کر فریم کرانے کے لیے کتابخانے کے لیے

یہ مے رن کا قیمت پہنچ گئی۔ نادرات شاہی کا شکر کہہ چکا ہوں
"شفقت اکرم کم کس طرح ہو سکتا ہے جا ماہمانیم کہ بو دیم دمہان خواہد بود۔ کاروبار کی غیر معمولی مصروفیت باعث سکوت رہی۔ دیباچہ
بہت ذوق سے [illegible] اول سے آخر لفظ لفظ پڑھا آپ کی عادی ہمہ گیری۔ بیان کی پاکیزگی لفظ لفظ سے عیاں ہے۔ جس قدر روشنی مطالب کے
سمجھانے اور اس عہد کے مناظر کو سامنے لانے کے لئے درکار تھی وہ سب موجود ہے۔ اسکو پڑھ کر کتاب کا پڑھنا لطف بالائے لطف ہے۔
ایک کمی جانکاہ ہے مگر آپ کیا کریں۔ میرو میں سب کچھ ہے۔ جوانمردی نہیں اسی نے تباہ و برباد کیا۔ نیازمند حبیب الرحمٰن
حبیب منزل علی گڑھ ۳ مئی ۱۹۴۵ء

(۶۰)

<u>بنام طاہر فاروقی صاحب اسلامیہ کالج پشاور</u>

مکرم و کرم فرما السلام علیکم
ابھی سید الطاف علی صاحب نے آپ کی تحریر دکھائی جس میں آپ نے علی گڑھ کانفرنس کے سالانہ اجلاس کو آگرہ میں منعقد کرنے اور دعوت
دعوت نامہ بھیجنے کا عزم ظاہر فرمایا ہے۔ مبارک
جس وقت دعوت نامہ آیا انشاءاللہ قبول کیا جائے گا" .. .. .. .. .. اتفاق دیکھئے کہ
جس وقت آپ کی تحریر پڑھی اسی وقت جو ناگڑھ کا لفافہ ملا کھول کر پڑھا۔ بدستور رضامندی مجبوری کا اظہار ہے اس سے آپ کی ہمت پر مزید آفریں دل سے نکلی۔ والسلام
۱۵ مئی ۱۹۴۵ء نیازمند حبیب الرحمٰن

(۶۱)

<u>بنام عرشی صاحب</u>

کرم فرما حضرت نواز السلام علیکم و رحمۃ اللہ
شکر ہے کہ مراسلت کا سامان ہاتھ آتا رہتا ہے۔ کام بھی بنتا ہے۔ دل شاد کام بھی ہوتا ہے۔ معارف اعظم گڑھ میں اوراق گل پر تبصرہ ہے۔
ملنے کا پتا نہیں۔ میں نے کہا کہ آستانہ عرشی کریم پر حاضر ہوں حصول مدعا ہوگا۔ انشاء ایک نسخہ قیمت طلب میرے نام آجائے۔
حبیب گنج ضلع علی گڑھ ۱۸ مئی ۱۹۴۵ء نیازمند حبیب الرحمٰن

(۶۲)

<u>بنام عرشی صاحب</u>

کرم فرما السلام علیکم
ابھی (بعد نماز ظہر) الطاف نامہ پڑھا۔ جواب روانہ ہو چکا تھا۔ کشش شوق ہے۔ زیر تحقیق و تحریر مقالہ اشتہ تالیفات کتابخانہ کے معیار پر پورا اترا۔
آپ علیل تھے میں بھی علیل رہا۔ اب آپ بفضلہ تعالیٰ بعافیت ہیں میں بھی۔ آپ کو ضعف ہے مجھ کو بھی۔ والسلام ختم الکلام
حبیب منزل علی گڑھ ۹ جون ۱۹۴۵ء نیازمند حبیب الرحمٰن

(۶۳)

بنام عرشی صاحب

کرم فرما لطف مجسم۔ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

آج کل بشیروں کی عزت ہے۔ رام پور میں ملتی ہیں نرخ معلوم ہو جائے تو آدمی بھیجوں۔

ایک تازہ مضمون بھی سن لیجئے ؎

"کہ عنادل را فزوده تحیر دل۔ چوں ندیده رنگ وبو اسحاق گل"

نگاہ نے "ذوق" "تماشا" ڈھونڈا نہ پایا۔ نہ پایا

حبیب منزل علی گڑھ ۱۱ فروری ۱۹۴۵ء　　نیازمند حبیب الرحمٰن

(۶۴)

بنام عرشی صاحب

کرم فرما السلام علیکم

نامہ شاہی کا ایک نسخہ قیمت طلب عنایت ہو۔

حبیب گنج ضلع علی گڑھ ۲۰ نومبر ۱۹۴۵ء

(۶۵)

بنام عرشی صاحب

مکرم کرم فرما دام لطفکم السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

سید امام الدین صاحب یہاں آئے۔ مکتبہ حبیبیہ نے ضیافت پیش کی۔ تاریخ خانجہانی کا جو نسخہ یہاں ہے اس کا ایک باب نہیں ہے۔ اگر آپ کی توجہ سے باب مذکور کی نقل حسب نشاندہی سید صاحب موصوف ہو سکے تو یہاں کا نسخہ مکمل ہو جائے گا۔ آپ کے کرم میں اضافہ اجرت کتابت ادا ہو گی انشاء

حبیب گنج ضلع علی گڑھ ۲۲ مارچ　　نیازمند حبیب الرحمٰن

(۶۶)

بنام عرشی صاحب

کرم فرما لطف گستر عرشی بلند پایہ السلام علیکم ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

اس مہینے کا معارف دیکھ رہا تھا۔ عبد الرابع پر نظر پڑی معاً وہ خیال ذہن میں فرشی کے آیا جو عرشی کا ہے یعنی نام مذکور تصنیف ہے عبد الواسع کی۔ رباعی دیکھیں۔ آپ کی تحقیق پڑھی۔ اپنے یہاں کا نسخہ قصائد عبد الواسع جبلی نکلوا کر دیکھا۔ اس میں وہ رباعی موجود ہے جو معارف میں منقول ہے۔

قصائد عبد الواسع جبلی کا نسخہ یہاں کا ضخیم قدیم خوشخط ہے۔ تاریخ تحریر نہیں۔ کاغذ کا انداز کم سے کم چار سو سال لکھا ہونا ظاہر کرتا۔ نسخہ پہلا ہے قصائد ہیں قطعات ہیں نیز رباعیات (تعداد ۱۸۱)

معارف کی منقولہ رباعی کے مصرع چہارم میں "شعر سوختم" کے بعد "لالہ" کا لفظ رہ گیا ہے۔

اس عریضہ کے ساتھ دیوان ابوالفرج رونی ہے اور یہی کاتب کا لکھا ہوا ہے۔ اس پر ۹۹۹ھ سن کتابت درج ہے۔

حبیب گنج ضلع علی گڑھ ۱۰ اپریل ۱۹۲۶ء نیازمند حبیب الرحمٰن

(۶۷)

**بنام قریشی صاحب**

لطف و کرم فرمائے من! السلام علیکم و رحمۃ اللہ

اطہر عباس صاحب ابوالفضل پر ریسرچ کر رہے ہیں۔ مہربانی سے یہاں آئے کلام کیا۔ اب دم پورا تے ہیں۔ اجنبیت سے گھبرانے ...

آپ کے اخلاق کا ذکر کرکے متعلق کر دیا مزید تحریر کی ضرورت نہیں کہ خواجہ خود درویش بندہ پروری وانما الحمد للہ عافیت شامل حال ہے۔ آپ ...

عافیت علیٰ ... مولوی عبدالحمید خاں پروفیسر فارسی جامعہ عثمانیہ پاس بیٹھے ہیں۔ آپ کو سلام شوق کہتے ہیں والسلام۔

غالباً نومبر ۱۹۴۶ء نیازمند حبیب الرحمٰن

(۶۸)

**بنام مالک رام**

گرامی قدر! السلام ثم الکلام

شکریہ یادآوری۔ فسادوں کا کیا کہنا۔ ملک اور اہل ملک کی قسمت، ایک عالم اس سے ماورا ابھی ہے۔

بنود بے نشانے اندے دوست لیکن۔ دو جہاں ہم برابد سر شور و شر نمارم

یہ مقال نہیں حال ہے۔ والله الشکر

تصویروں کی بابت علی گڑھ میں عبدالوحید خاں سے مل کر انتظام کرنے کا ارادہ ہے۔

"مصنف" کا مطلوب نمبر بھیج کر ایک دیکھنا چاہتا ہوں

طاہر کا سلام قبول ہو۔ الحمد للہ تعالیٰ عافیت ہے۔ آپ کی عافیت کی تمنا

حبیب گنج ضلع علی گڑھ ۱۷ مارچ ۱۹۴۷ء

(۶۹)

**بنام ڈاکٹر زور**

کرم فرمائے من! السلام علیکم

اس نیاز نامہ کے ساتھ ایک نسخہ مقالات شیروانی کا پیش کرتا ہوں۔ یہ مقالات، میری ۴۲ سالہ محنت ادبی کی یادگار ہیں۔ مختلف موضوعات پر لکھے گئے ہیں۔ امید ہے کہ یہ ادبی تحفہ قبول ہوگا۔ کبھی فرصت سے اوس پر نظر ڈالی جائے گی

یہ ضروری التماس ہے کہ یہ کتاب عام مطالعے میں نہ رہے بلکہ کتب حوالجات کی الماری میں محفوظ رکھی جائے۔

سلطان جہاں منزل علیگڈھ ۲۹ جون ۱۹۴۷ء نیازمند حبیب الرحمٰن

(۷۰)

بنام وحشی صاحب

ادیب باامتیاز بلند پایہ! السلام علیکم و رحمۃ اللہ و برکاتہ

شکر کرم و کرامت۔ مقالات شروانی کا نسخہ مرسلہ آپ کے واسطے ہے۔ علی گڑھ لکھ دیا ہے کہ ایک نسخہ کتابخانہ ریاست کے واسطے آپ کے نام ارسال کر دیں۔

ایک علوی منظر" مقالہ کی قدر دانی باعث مسرت و سپاس خاص ہے۔ اس منظر نے مجھ کو ایسے عالم میں رکھا تھا جو اس عالم سفلی سے ماورا تھا شکر ہے کہ آپ نے اوس کی قدر کی جو ذوق سامی کے نزاکت پسندی کی شہادت ہے۔ تحفہ گرامی فرہنگ غالب کا شوق سے انتظار کروں گا۔

حبیب گنج ضلع علی گڑھ ۲۔ اگست ۱۹۴۷ء		نیاز مند حبیب الرحمٰن

(۷۱)

بنام وحشی صاحب

کرم فرما بر حال مخلص دیرین! السلام علیکم و رحمۃ اللہ

فرہنگ غالب کا نسخہ پہنچا۔ زہے الطاف۔ شکر الطاف قبول ہو۔ غالب آپ کے ذوق خاص سے فیض یاب ہے نیز فارسی ادب۔ ورنہ کون غالب، ادب فارسی کا جویا ہے۔

فرہنگ غالب پر نظر ڈالی۔ بہت فیض رسان تالیف ہے۔ پہلی نظر میں مجھ کو یہ سبق ملا کہ جاہل مبتدی عام فارسی ہی ہے۔ ورنہ اس کے ہندی ہونے کا علم تھا۔ والسلام

نیاز مند حبیب الرحمٰن

حبیب گنج ضلع علی گڑھ ۲۵ ستمبر ۱۹۴۷ء

(۷۲)

بنام مالک رام

مصدر لطف و کرم! علیکم السلام و رحمۃ اللہ و برکاتہ

ماہ حال کے الطاف نامے کا شکر گزار ہوں۔ ایسا کبھی نہیں ہوا کہ آپ نے خط بھیجا ہو اور اس کو پاکر میں نے پہلے موقع پر جواب نہ دیا ہو میری عام عادت جواب وقت پر لکھنے کی ہے۔ اب یا آپ کے خط نہیں پہنچے یا میرے۔

بہر حال، الحمد للہ بعافیت ہوں صحت درست ہے۔ کسی مرض کی شکایت بفضلہ تعالیٰ نہیں۔ اطمینان رکھئے۔

حالات اس نواح کے بے اضطراب ہیں۔ اخباروں میں آپ پڑھتے ہوں گے۔ میرے مشاغل للہ الحمد باطمینان و فراغ خاطر جاری ہیں۔

امید کہ آپ کا مزاج بھی قرین صحت و عافیت ہوگا۔		نیاز مند حبیب الرحمٰن

حبیب گنج ضلع علی گڑھ ۴ اکتوبر غالباً ۱۹۴۷ء

(۷۹)

بنام مالک رام

مہربان مخلصان یادآور دوستاں مدالطافہم۔ وعلیکم السلام ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

۱۲ ماہ گذشتہ کے التفات نامے کا شکریہ۔ الحمدللہ بخیر وعافیت ہوں۔ برادر عزیز عبدالوحید خاں کہتے ہیں کہ انہوں نے جواب بھیجا [illegible]
نیز میرے اردو دیوان کا ایک نسخہ۔

آج کل موسم یہاں خلاف دستور ٹھنڈا ہے۔ ہوا پُروائی زور سے مسلسل چل رہی ہے۔ حالانکہ لُو چلنے کا زمانہ ہے۔
آپ کی مطلوبہ فہرست دواوین تیار ہو رہی ہے۔ بعد تکمیل انشاءاللہ روانہ کی جائے گی۔ والسلام ختم الکلام

صدر یار جنگ　۵ مئی ۱۹۴۹ء

(۸۰)

بنام مالک رام

عزیز القدر گرامی شان سلمہٗ۔ وعلیکم السلام۔

۱۰ مئی کا نامہ عزیز بادامِ خوش مہار۔ الحمدللہ تعالیٰ خیریت وعافیت ہے۔ عام قاعدے کے مطابق یہ موسم بہت بلکہ شدت گرما کا [illegible]
کل سے بہت موسم ٹھنڈا ہے۔ صحت اچھی ہے۔

آپ کا خط مہتمم کتابخانہ کو بھیج کر ہدایت کرتا ہوں کہ اس کے مطابق فہرست مرتب کر کے بھیجیں جس وقت تیار ہو انشاءاللہ آپ کو بھیج دی جائے گی۔
دیوان اردو کے پہلے نسخے ایک مرتبہ سے نمارق ہو گئے۔ دوبارہ طبع ہو رہے ہیں۔ طبع ہو جانے پر انشاءاللہ نسخہ آپ کو بھیجا جائے گا۔ آپ کے [illegible]
فرمائشی نقل کا انتظام بھی انشاءاللہ کر دیا جائے گا۔ اور نقل میری طرف سے بطور ہدیہ کتابخانہ آپ کو بھیج جائے گی۔
آپ رخصت کے زمانے میں یہاں بھی آئیں تو دل کو بڑی خوشی ہو۔ میری عمر کا جمع کردہ سرمایۂ کتب دیکھیں۔ عربی، فارسی، اردو تینوں زبانوں کا [illegible]
کا سرمایہ ہے۔ فہرستیں متعدد میں نے مرتب کی ہیں۔ ان کو دیکھ کر آپ انشاءاللہ خوش ہوں گے۔
عزیزی عبدالوحید خاں کو آپ کا سلام و پیام پہنچا دیا گیا۔
ایک سے زیادہ حاضرین آپ کا پیام سننے اور سن کر خوش ہونے کے اہل ہیں۔ بیادِ حریفانِ بادہ پیمارا [illegible] دن کیلئے دلنواز اور راحت [illegible]
کر۔ برادر عزیز عبدالوحید خاں نے بیان کیا کہ ۔ دو دیوان حضرت آپ کو بھیج دیا گیا۔

صدر یار جنگ　۴ جون ۱۹۴۹ء

(۸۱)

بنام مالک رام

میرے مہربان عنایت فرما خوش رہو۔ وعلیکم السلام ورحمۃ اللہ وبرکاتہ

مدت کے بعد بلکہ مدت بعید و مدید کے بعد آپ کی تحریر دیکھ کر آنکھیں پر نور، دل پرسرور ہوا۔ یاد ہمیشہ دل میں رہتی ہے خط کس [illegible]
جب پتہ معلوم نہ تھا۔ اب معلوم ہوا تو لکھ رہا ہوں۔ اس سے خوشی ہوئی کہ اکتوبر میں آپ کا ہندوستان آنے کا ارادہ ہے۔ اور اسی سلسلے میں آپ کو یہاں [illegible]

کتاب فلسفہ میں دیکھ کر بہت خوشی ہوگی۔
الحمد للہ تعالیٰ خیر و عافیت شامل حال ہے۔ میں بہ عافیت ہوں، اپنے مختلف مشاغل میں مصروف ہوں۔ آپ کی خدمت والا میں یہی تھی کہ خط لکھا۔ اگر کوئی ضرورت ذہن میں آئی بے تکلف لکھ دوں گا۔ والسلام ختم الکلام

حبیب گنج — نیازمند حبیب الرحمٰن

(۸۲)

بنام ہمایوں مرزا صاحب

الطاف فرمائے مخلصان، تسلیم
آپ مجھ کو اجازت دیں کہ منشی وزیر خاں صاحب سفیر آل انڈیا ایجوکیشنل کانفرنس کو آپ کی خدمت میں پیش کروں۔ منشی صاحب موصوف یہاں آئے ہیں۔ امید ہے کہ آپ نہ صرف خود دائف ممبری قبول فرمائیں گے بلکہ اور صاحبوں کو بھی ترغیب کر کے اس اعلیٰ الخیر کا درجہ حاصل فرمائیں گے۔ یہ ہمدردی آپ کو قومی تعلیم سے ہے اس نے ان چند سطروں کے لکھنے کی جرأت دلائی ہے۔

صدر یار جنگ

(۸۳)

جناب نواب صاحب، السلام علیکم و رحمۃ و برکاتہ
۲۔ ابان سنہ حال روز یک شنبہ کو جو کاغذات متعلق کمیشن کہ بیر جناب نے دست بدست عنایت فرمائے تھے وہ اس نیاز نامہ کے ساتھ واپس ہیں۔ میں نے اپنی نوشتہ تجویز پر نظر ڈالی۔ سابق رائے میں تبدیلی کی وجہ محسوس کرنے سے میں قاصر رہا۔ بروقت تحریر کرنے تجویز کے جو امور پیش نظر تھے پورے غور کے ساتھ لحاظ کیا گیا اور تجویز لکھی گئی۔ اب اس قدر عرصہ دراز کے گذر جانے کے بعد تمام وجوہ کو یاد رکھنا اور تائید میں پیش کرنا ممکن نہیں۔ جو رائے قائم کی گئی ہے اس کی بنیاد تجویز مذکور میں ظاہر کر دی گئی ہے۔
آپ کی رائے بالکل آزاد ہے۔ جو رائے قائم فرمائی جائے زیب قلم ہو۔

صدر یار جنگ

(۸۴)

جناب مکرم۔ السلام علیکم و رحمۃ اللہ علیہ
مولوی افہام احمد صاحب سفیر آل انڈیا مسلم ایجوکیشنل کانفرنس علی گڈھ دو کتابیں لے کر حاضر خدمت ہوتے ہیں۔ دونوں کتابوں کو کانفرنس نے شائع کیا ہے۔ جو اپنی اپنی جگہ پر مفید و قابل مطالعہ ہیں۔ ایک کتاب دور جدید کے مسلم علمی خیالات کا آئنہ ہے۔ دوسری مرحوم نواب وقار الملک کے سوانح حیات کی مکمل سرگذشت ہے۔ امید ہے جناب کا ذوق علمی اس خدمت کی حوصلہ افزائی کا باعث ہوگا۔ والسلام

صدر یار جنگ — سیکرٹری

کیا ہے اس واسطے ارادہ ہے کہ اس کو حتی الامکان پورے طور پر کروں۔ ہمت تو خدا ہر ایک کو دیتا ہے۔ میری آرزو ہے کہ میں اس فن میں کمال پیدا کروں۔ آپ بھی دعا کریں کہ خدا تعالیٰ اس مہم میں میرا شاملِ حال ہو۔

انشاء اللہ نومبر میں لاہور آ کر مستقل طور پر کام شروع کروں گا۔ اس وقت آپ سے خوب خوب ملاقاتیں ہوا کریں گی جیسے کبھی کبھی پہلے ہوا کرتی تھیں اور میں کشمیری میگزین کی ترقی اشاعت کے لئے بھی چند باتیں آپ سے کروں گا۔ باقی خیریت ہے۔ اللہ دیا صاحب جوگی کی خدمت میں میرا شکریہ پہنچا دیجئے[1]۔ علاوہ ازیں تاراچند صاحب تارا [illegible] سوہن فروش دہلی دروازہ کی خدمت میں ہے۔ والسلام!

محمد اقبال از شہر سیالکوٹ ۲۹ راگست ۱۹۰۸ء

## (۳)

بنام منشی محمد الدین فوق

ڈیر فوق!

مرزا افضل احمد صاحب[2] کا خط ملفوف ہے۔ وہ اس خط کو کمیٹی میں پیش کرنا چاہتے ہیں۔ اس کے علاوہ ایک اور کارڈ بھی آیا ہے۔ مہربانی کر کے اس کی تعمیل بھی کریں۔ جو خط آپ نے میری طرف سے میگزین میں شائع کیا ہے اس کی چند کاپیاں اگر وہ علیحدہ شائع ہوا ہو، غلام محمد دار متصل گمند ہگر گوجرانوالہ کے نام ارسال کر دیں۔ اگر علیحدہ شائع نہ ہوا ہو تو ان کو جواب لکھ دیں۔ یہ صاحب آپ کے میگزین کے خریدار ہیں۔

راقم

محمد اقبال (آنریری جنرل سیکرٹری انجمن کشمیری مسلمانان لاہور)

۱۱ رمئی ۱۹۰۹ء

## (۴)

پوسٹ کارڈ، بنام منشی محمد الدین فوق

بصحنِ گلشنِ ما صورتِ بہار بیا　　کشادہ دیدۂ گل بہرِ انتظار بیا

اقبال

۷ رمارچ ۱۹۱۲ء لاہور

## (۵)

بنام منشی محمد الدین فوق

ڈیر فوق!

السلام علیکم۔ آپ آج کل لاہور میں ہیں یا سیالکوٹ[3] میں؟ ایک دفعہ آپ نے کشمیری میگزین میں میرے حالات شائع کئے تھے۔ اگر اس رسالہ کی کوئی کاپی آپ کے پاس رکھی ہو تو ارسال فرمائیے۔ پھر واپس کر دی جائے گی۔ اگر پاس نہ ہو تو کہیں سے منگوا دیجئے۔

زیادہ کیا عرض کروں۔ آپ کبھی ملتے ہی نہیں۔ اب تو آپ پیرِ طریقت بھی بن گئے۔ خدا کرے کہ جلد حافظ جماعت علی شاہ صاحب کی طرح آپ کے بھی وسعد کشمیر کے متعلق اطلاع میں شائع ہوا کریں۔ والسلام! اس کارڈ کا جواب جلد ملے۔

آپ کا خادم محمد اقبال۔ لاہور

۲۴ رجولائی ۱۹۱۵ء

---

[1] اللہ دیا جوگی صاحب کا شکریہ اس لئے ادا کیا ہے کہ انہوں نے ولایت سے اقبال کی تشریف آوری پر لاہور کی ایک تقریب میں نظم پڑھی تھی۔ تارا چند بھی شاعر تھے شاید انہوں نے بھی کوئی نظم پیش کی ہو۔

[2] میرزا افضل احمد مرحوم خان صاحب میرزا قطب الدین وکیل راولپنڈی و جاگیردار و مالک اخبار رہنما راولپنڈی کے والد بزرگوار تھے۔

[3] سری نگر، کشمیر　[4] مرحوم علی پوری

بنام محمد دین فوق

(۶)

مخدومی فوق!

السلام علیکم۔ آپ کا کارڈ ابھی ملا ہے۔ بھلا آپ کو آنے کی کیونکر ممانعت ہو سکتی ہے؟ میں نے اس خیال سے لکھا تھا [illegible] آپ معروف آدمی ہیں آنے میں حرج ہوگا اور تکلیف مزید کہ انارکلی نیز لوہاری دروازہ سے دور ہے۔

کتاب جب آئیے تو ضرور ہمراہ لائیے بلکہ اس کے آنے میں دیر ہو تو بلا کتاب تشریف لائیے۔ ۲۱ دسمبر کا کشمیری نہیں ملا [illegible] نہ آپ کی تازہ کتاب وجدانی نشتر نظر سے گذری ہے۔ والسلام!

آپ کا خادم محمد اقبال۔ لاہور ۱۲ دسمبر ۱۹۱۵ء

بنام محمد الدین فوق

(۷)

مخدومی فوق!

السلام علیکم۔ دونوں کتابیں مل گئی ہیں۔ انگریزی کتاب پہلے سے میرے پاس موجود ہے۔ افسوس ہے کہ آپ کو مفت [illegible] تکلیف ہوئی۔

وجدانی نشتر خوب ہے۔ مگر تعجب ہے کہ شیخ ملا کے ملحدانہ و زندیقانہ شعر "من چہ پروائے مصطفیٰ دارم" کو آپ اس کتاب میں جگہ دیتے ہیں اور ملا کی تشریح کس قدر بیہودہ ہے۔ یہی وہ وحدت الوجود ہے جس پر خواجہ حسن نظامی اور اہلِ طریقت کو ناز ہے [illegible] اللہ تعالیٰ ان لوگوں پر رحم کرے اور ہم غریب مسلمانوں کو ان کے فتنوں سے محفوظ رکھے۔ وجدانی نشتر پر ریویو دوسرے صفحہ پر درج ہے۔

محمد اقبال۔ لاہور ۲۳ دسمبر ۱۹۱۵ء

[illegible] صاحب

(۸)

مخدومی!

السلام علیکم۔ آپ کا نوازش نامہ مل گیا ہے۔

میری رائے میں اس بحث پر سب سے بہتر کتاب قرآن کریم ہے مگر تدبر شرط ہے۔ اس میں تمام باتیں موجود ہیں۔ بلکہ Modern Ego Engenics کے تمام مسائل بھی اس میں موجود ہیں۔

زمانہ حال کی سفرجیسٹ عورتوں نے اس پر بہت کچھ لکھا ہے۔ ایک کتاب Right of Women میری نظر سے گذری ہے کسی عورت کی لکھی ہوئی ہے مگر افسوس ہے کہ مصنف کا نام ذہن میں محفوظ نہیں ہے۔

جان اسٹورٹ مل نے بھی اس پر ایک مفصل مضمون لکھا تھا۔ والسلام!

مخلص محمد اقبال۔ لاہور ۲۹ اپریل ۱۹۱۷ء

بنام ڈاکٹر مختار الدین احمد

بنام محمد الدین فوق

( ۹ )

ڈیر فوق!

السلام علیکم۔ آپ کا رستی خط مل گیا ہے۔ منشی قمر الدین جن کو آپ نے سفارشی خط دے کر بھیجا ہے وہ اس قابل نہیں کہ ان کو اجازت دی جائے۔ مجھے یہ بات گذشتہ تجربے سے معلوم ہے۔ ورنہ میری عادت میں کسی کو محروم کرنا داخل نہیں۔ علاوہ اس کے یہ لوگ تجارتی اغراض کو ملحوظ رکھتے ہیں اور اس بات کی مطلق پروا نہیں کرتے کہ شعر غلط چھپا ہے یا صحیح۔ اس کے بعد اعتراض مجھ پر ہوتے ہیں اور لوگ یہ سمجھتے ہیں کہ ان نظموں کو میں نے شائع کیا ہے۔

اس سے پیشتر میں اس شخص پر مقدمہ دائر کرنے کو تھا مگر مولوی ظفر علی خاں کے کہنے سے باز رہا۔ اس نے اس سے پیشتر میری نظموں کو میری اجازت کے بغیر شائع کر دیا تھا۔ اب یہ سب معاملہ مولوی احمد دین وکیل کے سپرد کیا ہے کہ اگر کوئی میرا کلام میری اجازت کے بغیر چھاپے تو اس پر دعویٰ کر دیا جائے۔

اخباروں میں جو کچھ شائع ہوا ہے اسے میں نے پڑھا ہے۔ مگر سب اخبار میری نظر سے نہیں گذرتے۔ مخبر دکن کا ممنون ہوں اور شکر گزار ہوں۔ مجھے اس معاملہ کا مطلق علم نہیں نہ میں نے حیدر آباد میں کسی کو لکھا ہے نہ وہاں سے مجھے کسی نے تحریک کی ہے۔ میرے خیال میں یہ بات محض اخباری گپ شپ ہے۔ حیدر آباد میں تو مجھ سے بہتر آدمی موجود ہوں گے۔

اودھ پنچ لکھنؤ نے جو اعتراضات مجھ پر کئے ہیں ان کا مجھے علم نہیں وہ پرچہ تلاش کرنا چاہئے۔ ممکن ہے کہ ان اعتراضوں میں کوئی کام کی بات ہو۔ لکھنؤ والے یا اور معترض یہ خیال کرتے ہیں کہ اقبال شاعر ہے۔ مگر میری غرض شاعری سے زبان دانی کا اظہار ہرگز نہیں نہ میں نے آج تک اپنے آپ کو شاعر سمجھا ہے۔ حقیقت میں فن شاعری اس قدر دقیق اور مشکل ہے کہ ایک عمر میں بھی انسان اس پر حاوی نہیں ہو سکتا۔ پھر میں کیونکر کامیاب ہو سکتا ہوں جسے روزی کے دھندوں ہی سے فرصت نہیں ملتی۔ میرا مقصود نظم لکھنے سے صرف اسی قدر ہے کہ چند مطالب جو میرے ذہن میں ہیں ان کو مسلمانوں تک پہنچا دوں اور بس۔ والسلام!

امید ہے کہ آپ قمر الدین صاحب کو اجازت نہ دینے سے ناراض نہ ہوں گے۔ غالباً آپ کو ان کے حالات کا پہلے علم نہ تھا ورنہ آپ ان کی سفارش نہ کرتے۔

مخلص محمد اقبال

کسی روز ضرور ملئے۔ آپ کی "نوبیت" اب اس قدر بلند ہو رہی ہے کہ نظروں سے غائب ہو گئی۔

محمد اقبال۔ ۹ مارچ ۱۹۱۱ء

بنام منشی محمد الدین فوق

( ۱۰ )

ڈیر فوق!

السلام علیکم۔ آپ کا خط ابھی ملا ہے۔ کشمیر اور اہل کشمیر پر مختلف کتابیں لکھ کر آپ نے مسلمانوں پر احسان کیا ہے۔ البتہ کشمیر کی قبر پرستی ایک ایسا مضمون ہے جس پر جہاں تک مجھے معلوم ہے آپ نے اب تک کچھ نہیں لکھا۔ اس پر سب سے زیادہ توجہ کی ضرورت ہے۔

رسالہ زمانہ کے کشمیر نمبر میں آپ کے قلم سے نکلا ہے نہایت مفید اور دلچسپ ہے۔ طرز بیان بھی دلکش ہے اور مجھے یقین ہے کہ یہ مقالہ عام لوگوں کے لئے نہایت مفید ہوگا۔ افسوس ہے میں آج تک کشمیر کی سیر نہیں کر سکا لیکن امسال قصد ہے کہ آپ کا مقالہ مجھے بھی اُدھر کھینچ لے جائے۔

"اسرار خودی" کی کوئی کاپی اب موجود نہیں۔ مدت ہوئی پہلی ایڈیشن جس کی تعداد بہت زیادہ نہ تھی ختم ہو گئی۔ میں نے ارادتاً کم تعداد میں چھپوائی تھی کیونکہ مجھے یقین تھا کہ اصل راز لفظاً نہیں سمجھا گیا۔ اسلام ہندوستان میں ایک فراموش شدہ چیز ہے۔ اس واسطے اس کے مضمون سے بہت کم لوگوں کو دلچسپی ہوگی۔

ممکن ہے کہ دوسری ایڈیشن شائع ہو۔ ایسا ہوا تو سب سے پہلے ایک کاپی آپ کی خدمت میں ارسال ہوگی۔ اس مثنوی کا دوسرا حصہ بھی قریب اختتام ہے۔ والسلام!

مخلص محمد اقبال۔ لاہور ۸ جون ۱۹۱۷ء

بنام منشی محمد الدین فوق

(۱۱)

ڈیئر فوق!

السلام علیکم۔ آپ کا مرسلہ ملفوف اخبار مل گیا ہے جس کے لئے شکریہ ہے۔ رائل ایشیاٹک سوسائٹی بنگال کے بعض نمبر پنجاب پبلک لائبریری اور شاید یونیورسٹی لائبریری میں بھی ہوں۔ آپ کسی روز جا کر خود دیکھیں۔

رسالہ نظام کا اجرا مبارک ہو۔ میرے خیال میں تو آپ طریقت ہی کو فروغ دیتے تو شاید حضور نظام تصوف کی اشاعت کا سلسلہ فرماتے[۱]۔ محمد دین صاحب صوفی[۲] آپ سے بہتر نہیں ہیں لیکن وہ آدمی معاملہ فہم اور کارداں ہیں۔

میں بھی آپ کے لئے انشاءاللہ کچھ لکھوں گا۔

حکیم محمد دین صاحب کئی روز سے نہیں ملے۔ خدا کرے کہ اچھے ہوں۔ آپ ملیں تو میری طرف سے استفسار حال کیجئے۔ والسلام!

محمد اقبال لاہور ۱۶ دسمبر ۱۹۱۸ء

بنام منشی محمد الدین فوق

(۱۲)

ڈیئر فوق صاحب!

السلام علیکم۔ آپ کا خط مل گیا ہے جس میں اودھ پنچ (لکھنؤ) کا ایک صفحہ ملفوف تھا۔ میں لاہور میں ہوں۔ سردی کی وجہ سے کہیں باہر نہیں گیا۔

نظم زیر تنقید میری ابتدائی نظموں سے ہے۔ اس میں بہت سی خامیاں ہیں لیکن تعجب ہے کہ معترض نے ان میں سے ایک پر بھی اعتراض نہیں کیا اور جس قدر اعتراض ہیں غالباً کتابت کی غلطیوں پر ہیں۔ لوگ اس نظم کو بار بار چھاپتے ہیں اور بغیر میری اجازت کے کم از کم مجھے صرف ہی دکھا لیا کریں۔ اس کا علاج میرے پاس کچھ نہیں۔ والسلام!

محمد اقبال لاہور ۲۸ دسمبر ۱۹۱۸ء

---

۱ [illegible] فوق صاحب نے طریقت بند کر کے نظام جاری کیا تھا۔ ۲ مولوی محمد دین صاحب مدیر رسالہ "صوفی" پنڈی بہاؤالدین۔

بنام منشی محمد الدین فوق　　　　( ۱۳ )

مخدومی فوق!

السلام علیکم۔ ایک کاپی اس نظم کی مجھے بھی ارسال کیجئے جو میں نے آپ کو رسالہ نظام میں شائع کرنے کے [illegible]

اس کا مسودہ بھی میرے پاس موجود نہیں۔

مخلص محمد اقبال از لاہور ۲۸ فروری ۱۹۱۹ء

---

[منشی سراج الدین صاحب جموں کے رہنے والے تھے کئی سال تک مختلف بندوبست افسروں کے ماتحت [illegible]

رہے پھر تحصیلدار ہو گئے۔ اپنی قابلیت اور حکمت عملی کی بدولت افسر مال کے عہدے تک پہنچے۔ وہیں سے ریٹائر ہوئے۔ پنشن [illegible]

بعد کشمیر اور جموں میں ریذیڈنٹ ایجنٹ (وکیل) کی حیثیت سے کام کرتے رہے۔

آج سے قریباً پینتیس چالیس سال قبل، ریاست میں شیخ محمد بخش اور سیٹھ کریم بخش نامور تاجر رئیس اور کوٹھی دار [illegible]

کے انشاء پھیر سے ان کی حالت پتلی ہو گئی اور پنجاب نیشنل بنک کی شاخ سری نگر نے حساب کتاب اور لین دین کے معاملہ میں [illegible]

اور قرقیاں کرائیں، ہزاروں کی جائداد سینکڑوں میں نیلام کرادی۔ نیلام، قرقیوں وغیرہ میں بہت سی بے ضابطگیاں ہوئی تھیں۔ منشی سراج [illegible]

نے جو شیخ محمد بخش مرحوم کے داماد تھے ڈاکٹر شیخ محمد اقبال کی قانونی قابلیت سے فائدہ اٹھانے کے لئے کشمیر بلایا۔ ڈاکٹر صاحب [illegible]

بی۔ اے پلیڈر راہوا پنے منشی شیخ طاہر دین کے ہمراہ کشمیر گئے اور قریباً دو ہفتے سری نگر میں رہے۔ لاہور واپس آکر منشی صاحب کو [illegible]

ان میں اسی مقدمے کے متعلق ذکر ہے۔]

بنام منشی سراج الدین ریٹائرڈ افسر مال کشمیر　　　　( ۱۴ )

مخدومی منشی صاحب!

السلام علیکم۔ آپ کا والا نامہ ابھی ملا ہے جس کے لئے سراپا سپاس ہوں۔

آپ سے رخصت ہو کر پانچ بجے شام راولپنڈی پہنچ گئے اور دس بجے شام کی ٹرین بھی مل گئی۔ رستے میں بھی خدا کے فضل [illegible]

کوئی تکلیف نہیں ہوئی۔ آپ کی مستعدی، خدمت گذاری اور مہمان نوازی کی تعریف کرتے کرتے منزل ختم ہو گئی۔ فالحمد للہ علیٰ ذالک۔

میرا خیال تھا کہ آپ کے آنے تک حکم سنا دیا گیا ہوگا مگر سیٹھ کریم بخش صاحب کے خط سے معلوم ہوا کہ جج صاحب [illegible]

رخصت سے واپس آکر حکم سنائیں گے۔ آپ سیٹھ صاحب کی خدمت میں عرض کر دیں کہ اگر وہ اشتہار نیلام جو شائع کیا [illegible]

کیا ہے مثل پر نہیں ہے تو اس کا کچھ اثر نہ ہونا چاہئے۔ بہرحال اللہ تعالیٰ پر بھروسا رکھنا چاہئے۔ وہ مسلمان کی آخری امید ہے [illegible]

اور بڑے شیخ صاحب سے کہئے کہ درود شریف پڑھنے سے غفلت نہ کریں۔ اس زمانے کے مسلمانوں کے لئے یہ بات خاص کر [illegible]

زیادہ کیا عرض کروں۔ خدا کے فضل و کرم سے نتیجہ اچھا ہے۔ میری طرف سے سب کی خدمت میں سلام عرض کیجئے۔ گرمی کی شدت [illegible]

ہوئی اور نہ اس کے بظاہر کوئی علامات نظر آتے ہیں۔ خواجہ اسد اللہ صاحب (ایڈووکیٹ سری نگر کشمیر) ملیں تو میرا سلام ان سے [illegible]

بخدمت سیٹھ کریم بخش صاحب مضمون واحد۔

مخلص محمد اقبال لاہور ۱۸ جولائی ۱۹۲۱ء

---

۱۔ منشی صاحب تحصیلدار افسر مال تھے۔

بنام منشی سراج الدین صاحب

(۱۵)

مخدومی منشی صاحب!

السلام علیکم۔ آپ کی علالت کی خبر معلوم کر کے تردد ہے۔ اللہ تعالیٰ اپنا فضل کرے۔ نقل فیصلہ مرسلہ سیٹھ کریم بخش صاحب مل گئی ہے اور میں نے فیصلہ بغور پڑھا ہے۔

دفعہ ۳۰۲ کے متعلق جج صاحب بہادر نے جو کچھ لکھا ہے میری رائے میں غلط ہے۔ ہائی کورٹ میں اس کی چارہ جوئی ہو سکتی ہے لیکن اگر عدالت ہائی کورٹ اس امر میں ہم سے متفق ہو اور واقعات پر متفق نہ ہو تو ہمیں کوئی فائدہ نہیں۔ اس واسطے زیادہ ضروری امر واقعات کے متعلق ہے۔

واقعات کے متعلق یہ عرض ہے کہ جج صاحب نے وہی بات لکھی ہے اور اپنے فیصلے کو اسی بات پر مبنی کیا ہے جس کا احساس ہمیں پہلے ہی سے تھا یعنی یہ بات کہ واقعات اور بے ضابطگیوں سے ڈگری دار کی بدنیتی ثابت نہیں ہوتی۔ میں نے یہ تمام باتیں پہلے ہی عرض کر دی تھیں۔ سب سے بڑی کمزوری اس مقدمہ میں یہی ہے۔ مجھے امید نہیں کہ ہائی کورٹ جہاں تک بے ضابطگیوں اور غلطیوں کا تعلق ہے، اسے۔ ڈی حکیم صاحب سے مختلف تجویز کرے۔

شیخ صاحبان اپنی جگہ سوچ لیں اور اس تمام زیرباری کا اندازہ کر لیں جو اپیل وغیرہ کا نتیجہ ہو گی۔ اگر معمولی مالیت کا مقدمہ ہوتا تو مضائقہ نہ تھا۔ مقدمہ کی مالیت بھی بڑی ہے اور اخراجات وکلاء وغیرہ بھی اسی حیثیت سے ہوں گے۔ غرض ان کو تمام امور ملحوظ رکھ کر آخر فیصلہ کرنا چاہیئے۔ میں نہیں چاہتا کہ ان کی زیرباری میں اور اضافہ ہو۔ وجوہات اپیل دو چار روز تک لکھ کر ارسالِ خدمت کر دوں گا۔ اگر آپ کی مرضی ہو تو آپ اپیل دائر کر دیں۔ باقی خدا کے فضل و کرم سے خیریت ہے۔ مجھے افسوس ہے کہ چند ابتدائی غلطیوں کی وجہ سے اس مقدمہ کا فیصلہ آپ کے حق میں نہ ہو سکا مگر خدا تعالیٰ کی درگاہ سے مایوس نہ ہونا چاہیئے۔ اگر یہ صورت نہیں تو اللہ تعالیٰ سیٹھ صاحبان کے لئے کوئی اور صورت پیدا کر دے گا۔ سیٹھ صاحبان کی خدمت میں السلام علیکم۔

مخلص محمد اقبال لاہور ۱۳ / اگست ۱۹۲۱ء

(۱۶)

بنام منشی سراج الدین صاحب

ڈیر منشی صاحب!

السلام علیکم۔ آپ کا خط ابھی ملا ہے۔ الحمد للہ کہ خیریت ہے۔ انشاء اللہ آپ کے ارشاد پر غور کیا جائے گا۔

افسوس کہ رحمان راہ[1] کامل طور پر نہ بچا مگر پھانسی سے بچ گیا۔ لالہ کنور سین[2] صاحب سے لاہور میں میں نے اس مقدمہ کا مفصل ذکر کیا تھا اور تمام بڑی بڑی باتیں ان کو سمجھا دی تھیں اور یہ بھی درخواست کی تھی کہ مقدمہ کی سماعت جموں میں کریں تو میں بغیر مزید فیس کے بحث

---

[1] رحمان راہ سری نگر کا ایک باشندہ تھا اور وہ قتل کے مقدمہ میں ماخوذ تھا۔ یہ مقدمہ سری نگر ہی میں اقبال کو ملا تھا۔ یہ شخص پھانسی سے تو بچ گیا مگر قید ہو گیا۔

[2] جسٹس کنور سین جج ہائی کورٹ کشمیر بھی علامہ اقبال کی طرح مولانا میر حسن کے شاگرد تھے۔ عربی فارسی خوب جانتے تھے۔

ان کے مرید مولوی عبدالکریم نے شیعوں کی تردید میں یہی افسوسناک طریقہ اختیار کیا ہے[1]۔ امید ہے کہ آپ کا مزاج بخیر ہوگا۔ چودھری محمد حسین[2] صاحب سے سلام کہئے گا۔ والسلام!

محمد اقبال سیالکوٹ ۲۹ اگست ۱۹۲۲ء

(۱۸)

بنام پیرزادہ حسام الدین

مخدومی!

السلام علیکم۔ والا نامہ ملا جس کے لئے سراپا سپاس ہوں۔

مولوی عبدالسلام کی دونوں کتابوں سے میں بہت مستفیض ہوا۔ میری طرف سے ان کی خدمت میں بہت بہت آداب عرض کیجئے نیز التماس دعا بھی کیجئے۔ کرسمس کے دنوں میں دلی آنے کی امید نہیں۔ البتہ فروری میں ممکن ہے۔ انشاء اللہ العزیز مولوی صاحب سے بھی شرفِ نیاز حاصل ہوگا۔ غزل مطلوب کے جتنے اشعار یاد ہیں عرض کرتا ہوں۔

کبھی اے حقیقتِ منتظر نظر آ لباسِ مجاز میں! کہ ہزاروں سجدے تڑپ رہے ہیں مری جبینِ نیاز میں
طرب آشنائے خروش ہو تو نوائے محرمِ گوش ہو وہ سرود کیا کہ چھپا ہوا ہو سکوتِ پردۂ ساز میں
دمِ طوفِ کرمکِ شمع نے یہ کہا کہ وہ اثرِ کہن نہ ترے فسانۂ سوز میں نہ مری حدیثِ گداز میں
تو بچا بچا کے نہ رکھ اسے ترا آئینہ ہے وہ آئینہ کہ شکستہ ہو تو عزیز تر ہے نگاہِ آئینہ ساز میں
نہ وہ عشق میں رہیں گرمیاں نہ وہ حسن میں رہیں شوخیاں نہ وہ غزنوی میں تڑپ رہی نہ وہ خم ہے زلفِ ایاز میں
نہ کہیں جہاں میں اماں ملی جو اماں ملی تو کہاں ملی مرے جرمِ خانہ خراب کو ترے عفوِ بندہ نواز میں[3]

شاید دو چار شعر اور ہوں گے لیکن اس وقت یاد نہیں آئے، پھر عرض کروں گا۔ جو شعر آپ نے خط میں لکھا ہے معلوم نہیں کس کا ہے مگر شعر خوب ہے۔

---

[1] اقبال کی نظم "ابرِ گہربار" یا "فریادِ امت" کا ایک شعر ہے:

یہ نصاریٰ کا خدا اور وہ علی شیعوں کا ہائے کس ڈھنگ سے اچھوں کو برا کہتے ہیں

غالباً اس کے مفہوم کے متعلق دو فریقوں کی رائیں مختلف تھیں۔ اقبال سے پوچھا گیا تو واضح کر دیا کہ اس میں عقائد کی بحث نہیں بلکہ فرقہ بندی کی بحث ہے۔ مناظروں میں بعض اصحاب نے یہ طریقہ اختیار کر لیا تھا کہ مثلاً حضرت مسیح علیہ السلام کے خلاف بُرے انداز میں باتیں کرتے اور ٹوکا جاتا تو کہہ دیتے ہم حضرت مسیح علیہ السلام کو نہیں کہتے بلکہ انجیلوں کے مسیح کو کہتے ہیں۔ یہی طریقہ بعض لوگوں نے حضرت علیؓ کے متعلق اختیار کر لیا تھا جیسا کہ اقبال نے خود اجمالاً اشارہ کر دیا ہے گویا اقبال کا یہ شعر اس طریقِ مناظرہ و گفتگو کے خلاف ہے۔

[2] جن کو اقبال نے آخری عمر میں اپنی جائداد کا وصی مقرر کیا تھا۔ (محمد عبداللہ قریشی)

[3] "بانگِ درا" میں صرف ایک شعر اور ہے:

جو میں سر بسجدہ ہوا کبھی تو زمیں سے آنے لگی صدا ترا دل تو ہے صنم آشنا تجھے کیا ملے گا نماز میں

